# ایک حافظ قرآن کے دل کی آواز

اسامہ صغیر

آج میں حیران ہوں، دل مضطرب و بے قرار ہے، طبیعت میں ہلچل ہے، میری سوچ تصادم کا شکار ہے، میری فکر الجھنوں میں مبتلاء ہے، کیونکہ میں سمجھ نہیں پا رہا کہ میں خوش ہو یا خوفزدہ اور یہ دونوں باتیں میں آپ حضرات کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں مگر میری گذارش ہے کہ میرے صدا کو محض شور نہ سمجھا جائے، میرے الفاظ کو محض تقریر کا نام نہ دیا جائے، میرے خیالات کو اس تقریب کا رسمی حصہ نہ کہا جائے زیادہ پرانی بات نہیں کہ مجھے میرے والدین نے ایک مدرسہ میں داخل کروایا تھا میں نے پوچھا ہوگا کیوں؟ تو مجھے یاد ہے کہ مجھے بتلایا گیا تھا کہ آپ حافظ قرآن بنیں گے اور آپ کی بدولت والدین کو اللہ تعالیٰ قیامت کے روز ایک اعزازی تاج پہنائیں گے جس کی روشنی چودھویں کی چاند سے بھی زیادہ ہوگی ایک ایسی تقریب میں پہنایا جائے گا جس کی صدارت اللہ تعالیٰ خود کریں گے اور نظم وضبط فرشتوں کے حوالے ہوگا اور ایک دن ایسا آنے والا ہے جس کی ہولنا کی اور حساب و کتاب کے خوف سے لوگوں کے کلیجے منہ کو آرہے ہونگے، کسی رشتے کو رشتے کا اور دوست کو دوست کا خیال نہ ہوگا، ماں کو بیٹے اور بیٹے کو ماں کی پرواہ نہ ہوگی، ایسے نفسا نفسی کے عالم میں ایک گوشہ میں ایک جماعت ہوگی جوان تمام آفتوں سے محفوظ اور بے خبر ہوگی اور خدا سے اس پروانے کی منتظر ہوگی کہ اب تو اس قرآن کو پڑھتا جا اور اپنی منزل پہ چڑھتا جا، آپ بھی اس جماعت کا حصہ ہونگے مجھے یہ بھی بتایا گیا تھا کہ آپ دس واجب النار لوگوں کیلئے سہارا بنیں گے میرا ایمان ہے کہ اللہ تعالیٰ کے احکامات سچ، میرے نبی ﷺ کے فرامین سچ اور میرے والدین کی بتائی ہوئی باتیں سو فیصد ٹھیک ہے، دعا ہے کہ اللہ یہ تمام فضیلتیں مجھے، میرے والدین اور تمام حاظرین کو عطاء فرمائیں۔

آج جب میں الم سے لیکر والناس تک تیس پاروں کو اپنے اندر سمو چکا ہوں تو اتنی بڑی خوشی اور اعزازات کے باوجود اپنے دل کے کسی گوشہ میں خوف بھی محسوس کر رہا ہوں خوف اس بات کا کہ جب میں اپنے ہم عمروں میں بیٹھونگا اور مجھے ان جیسی انگریزی بولنے نہیں آئیگی تو مجھے وقت ضائع کرنے کا طعنہ دیا جائیگا، خوف اس بات کا کہ جب میرے سکول کے امتحانات میں خلاف توقع نمبر آئینگے اور قہقہا لگا کہ حافظوں کا مذاق اڑایا جائے گا، خوف اس بات کا کہ کسی فنکشن میں میرے سر پر ٹوپی اور ٹخنوں سے اوپر شلوار دیکھ کر مجھے پینڈو کہہ کر میرے لباس پر پھبتیا گھسیٹ جائینگی، خوف اس بات کا کہ پوری دنیا میں لاکھوں چوروں، ڈاکوؤں اور قاتلوں میں سے اگر کوئی داڑھی والا نکل آیا تو اس کا طعنہ بھی مجھے دیا جائے گا، اپنے دل کو ذرا اور ٹٹول لوں تو ایک گوشہ میں غم بھی ہے جو مسلسل بڑھ رہا ہے اور دیمک کی طرح میری خوشیوں کو کھوکھلا کیا جا رہا ہے، غم یہ ہے کہ آج سے میرا شمار ان لوگوں میں ہونے لگے گا جس کو پاکستان کا ہر بڑا چھوٹا ان پڑھ، جاہل، دقیانوس، قدامت پسند، رجعت پسند، شدت پسند، انتہاء پسند، تفرقہ بازیت سے بدبودار الفاظ بڑی آسانی سے کہہ ڈالتا ہے۔

دل چھوٹے سے لوتھڑے میں جہاں ایک گوشے میں خوف ہی خوف ہو اور دوسرے گوشے میں غم منڈلا رہا ہو وہاں خوشیوں کا بسیرا کیسے ہوگا، میں نے جب بھی خوش ہونا چاہا تو خوف اور غم نے میری مسکراہٹوں کا اجھاڑ کر پھینک دیا کیونکہ نام نہاد روشن خیال طبقہ جو رزق کی فراوانی یا پھر ذاتی دلچسپی کے باعث روزانہ الیکٹرانک میڈیا سے مستفید ہو کر اپنے علم میں اضافے کے ساتھ ساتھ ان کی معلومات پر یقین محکم بھی رکھتا ہے، ان کی نظر کرم میں میں صرف دہشتگرد ہی نہیں بلکہ تمام موجودہ ملکی مسائل اور ترقی کی راہ میں رکاوٹ میں اور میرے ہمنوا ہیں اگر آپ حضرات کی اجازت ہو تو اور دل پر ہاتھ رکھ کر سن سکے تو میں یہاں تک بھی کہنے کی بھی جسارت کرونگا کہ داڑھی، مولوی اور حافظ قرآن کے بارے میں ہماری خیالات نے اسلامی جمہوریہ پاکستان میں غیر مسلموں کو اس قدر موقع فراہم کیا کہ انہوں نے ایک نہتے بے قصور پر اس لئے ڈنڈے برسائے کیونکہ وہ دین دار ہے، رسیوں سے باندھ کر ننگے جسم کو سرعام گھسیٹا کہ اس کے چہرے پر سنت رسول ہے، جسم پر تیل چھڑک کر خاکستر ٹکڑوں کو ڈنڈوں کی نوک سے آسمان کی طرف اچھالتے رہے کہ اس پر دین اسلام کی تبلیغ کا بھی الزام ہے، جلی ہوئی لاش کو ٹھڈے مارے کیونکہ وہ حافظ قرآن ہے۔

میں آپ حضرات کے سامنے رسمی تقریر نہیں بلکہ اپنے مہمان خصوصی کی خدمت میں اپنے اضطراب پیش کرنا چاہتا ہوں کہ حضرت مجھے سمجھائیے کہ کیا واقعی ہم دقیانوس ہیں؟ کیا ہم بنیاد پرست ہیں؟ کیا شلوار ٹخنوں سے اوپر رکھنا قدامت پسندی ہے؟ کیا سر پر ٹوپی رکھنا اسلامی لباس کا حصہ نہیں؟ اگر کسی مجرم کی داڑھی ہو تو اس کے طعنے کا حقدار بھی میں ہوں؟ کیا دینی تعلیم کے بعد نام نہاد روشن خیالوں کو چھٹی حس کے ذریعے ہماری جسم میں کوئی ردوبدل نظر آتا ہے؟ اگر میں سنت کے مطابق لباس پہنوں تو کیا انگریزی لباس میں ملبوس میری نبی کی لباس کی توہین وتذلیل کر سکتے ہیں؟ اگر میں انگریزی کی چار لفظ نہ بول سکوں تو کیا آلہ اخلاق میرے مسلمان بھائیوں کو اجازت دیتے ہے کہ قرآن کو مورد الزام ٹھہرائے؟ کیا قرآن کی دولت کسی دولت سے کم ہے؟

☆☆☆☆☆☆



# ترکی ناکام بغاوت اور پس پردہ محرکات

مولانا احرار دیوبندی

ترکی میں فتح اللہ گولن یا اس کے اشارے پر ایک ناکام بغاوت نے سر اُٹھایا اگر چہ موجودہ ترکی حکومت اسلام سے ہرگز ہم آہنگ نہیں لیکن پھر بھی اگر غور کیا جائے تو یہ ناکام بغاوت پہلے ہی سے متوقع تھی کیونکہ ترکیہ وہ واحد ملک تھا جس میں اکیسویں صدی تک اسلامی خلافت قائم تھی اور ترکی مسلمان قوم اسلامی خلافت کے پُر وقار ماحول کی برکات سے ابھی باخبر تھی جبکہ پڑوس میں واقع تمام ممالک جو کبھی اسلامی حکمرانوں کے زیر آثر تھے یکسر ختم ہو کر مغرب کے دست نگر کی زندہ تصویر بن چکے تھے اب ان ممالک میں اسلامی قوانین کے بجائے جمہوریت اور لادینیت نے اپنے پاؤں جما رکھے تھے اور بہت سے مغربی شیطانی قوتوں کیلئے یہ صورت حال باعث تسکین تھی جبکہ دوسری طرف ترکیہ میں خلافت عثمانیہ کفر کی راہ میں بہت بڑی رکاوٹ تھی۔

جس طرح کہ دیگر اسلامی ممالک میں مغربی نظریات و افکار کے حامل شخصیات نے مغرب کے مفاد میں ذمہ دارانہ کردار ادا کر کے کامیابی کے بعد انگریزوں کی طرف سے مختلف القابات وخطابات سے نوازے گئے تو ترکیہ میں بھی ایسا ہی ماحول پیدا کرنے کیلئے انسانوں کی صورت میں آہستہ آہستہ خلافت عثمانیہ کو اندر سے کھوکھلا کرنے کیلئے پودے لگوانا شروع کر دی گئے اور خلافت کو باہر سے گرانے کے بجائے ترکیہ میں ایسے افراد کی تیاری شروع کر دی گئی جو کہ خلافت عثمانیہ کے اس تن آور درخت کو گھن کی طرح کھانے لگے ان میں سے سب سے پہلے وہ اشخاص جو ترکی خلافت عثمانیہ کے زوال کیلئے کلیدی کردار ادا کرنے میں سرفہرست ہیں ایک نام گرامی نامق کمال کا ہے۔

اسلام اور مسلمانوں کی بیخ کنی کیلئے گمراہی کی ابتداء معتدل اسلام سے شروع کی گئی تاکہ ابتدائی طور پر یہ مقصود ناکامی کا شکار نہ ہو چنانچہ ترکی کی افق پر نامق کمال ۱۸۴۰ء میں نمودار ہوا ایک خوشحال گھرانے سے تعلق تھا اس کے بارے میں زیادہ تر مورخین حضرات لکھتے ہیں کہ نامق کمال حب الوطنی اور آزاد خیالی کے باوجود ایک سچا اور پُر جوش مسلمان تھا بحوالہ ایمرجنسی آف ماڈرن ترکی، مصنف برنارڈ لوئیس۔

(Emergence of modern turke Bernard lewis)

اس بات کو ذکر کرنے سے ہمارے اس دعوی کی تائید ہوتی ہے کہ گمراہی کی ابتداء معتدل اسلام سے کی گئی۔

کسی بھی مقصود کو حاصل کرنے کیلئے کتاب رسالہ اخبار وغیرہ بہت ہی مفید وسائل ہیں چنانچہ نامق کمال کو بھی اسی وسائل کے توسط سے نمایاں کامیابی حاصل ہوئی ترکی کی مشہور ومعروف وطن پرست شخصیت ابراہیم شناسی سن پیدائش ۱۸۲۶ء کا جاری کردہ مجلّہ ''تصویر افکار'' کا باقاعدہ کالم نویس مقرر ہوا جب ابراہیم شناسی ملک سے فرار ہو کر فرانس میں پناہ گزین ہوا تو نامق کمال بھی ابراہیم شناسی کی نقش قدم پر چلنے کے باعث عثمانی سلطنت کا مقہور ہوا تو اس نے بھی تین سال جلاوطنی کا عرصہ لندن پیرس اور ویانا میں گزارے واپسی کے بعد ایک مشہور قسطوار ''ڈرامہ وطن'' میں ایڈیٹر کی حیثیت سے کام کرتا رہا جس کی پاداش میں اس کو دوبارہ وطن چھوڑنا پڑا یہ خلیفہ سلطان عبد العزیز کا زمانہ تھا۔ آخر کار جلاوطنی ہی میں نامق کمال ۱۸۸۸ء میں مرگیا لیکن اس کی فکری اور نظریاتی دعوت نے ترکی میں اپنے پنجے گاڑ رکھی تھی اور جدید تمدن کے نام سے کسی حد تک نوجوان نسل کی فکری لغزش نے انگڑائی لینا شروع کر رکھی تھی۔

> یہ تمام تر کوششیں صرف اسی مقصود کیلئے ہے کہ ترکی میں ایک ایسا انقلاب برپا کیا جائے جس سے وہ خدشہ دور ہو جس کا ابھی ذکر ہوا مگر دوسری خونی انقلابوں سے مختلف ایسا انقلاب جو مسلح جد جہد کے بجائے علمی ترقی کے نام پر لوگوں کے فکروں اور سوچوں تک میں انقلاب آجائے۔ مسلح جد جہد کے بنسبت انسانی افکار میں تبدیلیوں کے ذریعے فکری انقلاب کہیں زیادہ کامیاب اور دیرپا ثابت ہوسکتا ہے کیونکہ کسی بھی نظام کو کامیابی سے چلانے کیلئے ایسے افراد کی ضرورت ہوتی ہے جو ہر حال میں اس کے اولین ترجیحات میں ہو اور اسی نظام کو دوسری نظاموں پر فوقیت دینے کا مدعی بھی ہو۔

دوسرا ضیاء گوک الپ تھا ضیاء گوک الپ کی جائے پیدائش دیار بکر اور سن ولادت ۱۸۷۵ء ہے جبکہ سکول میں ایسے ہیڈ ماسٹر کا شاگرد تھا جو مورخین کے نزدیک وہ ملحدانہ سوچ کا مالک تھا اور جس سے ضیاء گوک الپ بہت متاثر تھا ابتدائی تعلیمی مراحل سے گزرنے کے بعد انجمن اتحاد وترقی نامی ایک خفیہ تنظیم سے روابط استوار کر کے باقاعدہ اس تنظیم کا رکن مقرر ہوا یہ تنظیم ملحدانہ نظریات کا حامل اور یہودی تنظیم دی فری میسن سے وابستہ تھی۔

۱۹۰۹ء میں جب ترکی خلیفہ سلطان عبد الحمید کی معزولی ہوئی تو ضیاء گوک الپ کو آزادی سے کام کرنے کا موقعہ ملا اور بالآخر ایک ترک قوم پرست لیڈر کی حیثیت سے شہرت پانے لگا ۱۹۱۵ء میں عوامی مقبولیت میں ترقی کیلئے استنبول یونیورسٹی میں بغیر کسی سند علوم عمرانیات کا استاد مقرر کیا گیا کیونکہ یہ مصطفیٰ کمال کا پرجوش حامی تھا۔

ضیاء گوک الپ نے اپنی ساری زندگی ترکی عوام کا عقیدہ قوم پرستی پر پختہ کرنے میں گزارا جو اسلامی نظریہ سے سراسر مخالف، گمراہی کیلئے ایک سنگ میل،

اوراسلامی عقیدہ کوکمزورکرنے کاسب سے بڑاعامل ہے۔

قوم پرستی اورمغربی تہذیب کو اختیار کرنے کی وجہ یہ بتاتا ہے کہ مغربی تہذیب دراصل قدیم ترکوں یعنی مسلمانوں کی تہذیب ہے چنانچہ وہ اپنے ایک مضمون میں لکھتا ہے۔

(تاریخ میں قدیم زمانوں سے پہلے ایک طورانی دورکا وجود ملتا ہے اس لئے کہ وسط ایشیا کے قدیم باشندے ہمارے اجداد تھے اس عرصہ کے بعد مسلمان ترکوں نے اس تہذیب کوترقی دی اوراس کو یورپ تک پہنچایا پھرمغربی ومشرقی سلطنت رومہ کے خاتمہ کے بعد ترکوں نے یورپ کی تاریخ میں انقلاب پیدا کیا اوراسی بنیاد پرہم مغربی تہذیب کا جزو ہیں اور ہمارااس میں حصہ ہے

(بحوالہ مسلم ممالک میں اسلامیت اورمغربیت کی کشمکش مفکر اسلام مولانا ابوالحسن علی ندویؒ)اب غورکی بات ہے کہ ضیاء گوک الپ نے مسلمانوں کوایک مغربی سانچے میں ڈالنے کیلئے کیا پاپڑ بیلے اورحقیقت کے برعکس ایک باطل نظام کوتقویت دینے کیلئے زمین وآسمان کے قلابے ملا رہے ہیں جسے کوئی بھی سلیم العقل انسان تسلیم کرنے کو تیار نہیں چنانچہ وہ مزید لکھتا ہے۔جب واقعہ یہ ہے کہ مذہب صرف ان مقدس اداروں عقائد اور مراسم کے مجموعے کا نام ہےتو وہ ادارے جو مذہبی تقدس نہیں رکھتے مثلاً سائنسی افکار ،صنعتی آلات واوزار ،جمالیاتی معیار ایک علیحدہ نظام کی تشکیل کرتے ہیں جو مذہب کے دائرہ سے خارج ہیں ایجابی علوم جیسے ریاضیات ،طبعیات علم الحیات ،نفسیات ،عمرانیات ،صنعتی طریقے اورفنون لطیفہ کا مذاہب سے کوئی تعلق نہیں ہوتا چنانچہ کسی بھی تہذیب کا کسی بھی مذہب سے انتساب درست نہیں نہ مسیحی تہذیب کا وجود ہے نہ اسلامی تہذیب بلکہ ٹھیک جس طرح سے مغربی تہذیب کومسیحی تہذیب کہنا صحیح نہیں اسی طرح مشرقی تہذیب کواسلامی تہذیب کہنا بھی درست نہیں (حوالا بالا)

اسلامی تہذیب کومغربی تہذیب میں تبدیل کرنے یا دونوں کوآپس میں خلط ملط کرنے کیلئے ضیاء گوک الپ ایک مجرب نسخہ بتاتا ہے کہ جس کی بدولت اپنانے والوں نے اپنے آپ کوطاقتورقوموں کی صف میں کھڑا کردینے کا قابل بنادیا چنانچہ وہ لکھتا ہے۔

جب اہل مغرب نے اپنے آپ کوقرون وسطیٰ کے اثرات سے آزاد کیا اُس وقت روس کے آرتھوڈکس عیسائی اپنے آپ کوآرتھوڈکس چرچ کا غلام سمجھتے تھے چنانچہ روسی قوم کو بیزنطینی تہذیب سے آزاد کرنے میں اورمغربی تہذیب سے آشنا کرنے میں پطرس اعظم کوسخت دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا ،یہ جاننے کیلئے کہ کسی ملک کونمونہ مغرب بنانے اور اس کو یورپ کے رنگ میں رنگنے کیلئے کیا وسائل واسباب اختیار کئے جاسکتے ہیں تاریخ اصلاحات پطرس کا مطالعہ کرنا چاہئے اُس زمانے میں لوگوں کا خیال تھا کہ روس ترقی نہیں کرسکتا (کیونکہ وہ مغربی تہذیب کے حاملین نہ تھے )لیکن اس انقلاب کے بعد انہوں نے بڑی تیزی کے ساتھ ترقی کے مراحل طے کئے یہ تاریخی حقیقت اس بات کے ثبوت کیلئے بالکل کافی ہے کہ مغربی تہذیب ہی ترقی کی واحد شاہراہ ہے ہم کوان دونوں میں سے ایک کو اختیار کرنا ہوگا یا تو مغربی تہذیب کو اختیار کریں یا پھر مغربی طاقتوں کا غلام رہنا پسند کریں (حوالہ بالا)

اس تقریر سے موصوف کا مقصود واضح ہے کہ جب تک عموماً مسلمان قوم اور بالخصوص ترکی قوم مغربی تہذیب کو نہ اپنائے اُس وقت تک یہ قوم ترقی کے بجائے تنزل کی طرف گامزن ہونگی کیونکہ ضیا گوک الپ کے بقول ترقی کیلئے واحد معیار اسلام کے بجائے مغربی تہذیب ہی ہے۔

جب ۱۹۲۴ء میں عثمانی خلافت کا خاتمہ ہوا تو ترکی کیلئے نیا اساسی دستور بنانے کی غرض سے جو کمیٹی تشکیل دی کی گئی موصوف بھی اس کمیٹی کا رکن مقرر ہوا مگر افسوس کہ زیادہ تر لوگ اس کردار کے باوجود ضیاء گوک الپ کومسلمان تصور کرتے ہیں۔

یہ دونوں وہ اشخاص تھے جن کومغرب کی جانب سے خوب اشیرباد حاصل تھی جبکہ دونوں نے خلافت عثمانی کی عمارت گرانے کا کارنامہ تاریخ میں اپنے نام کردیا ۔آخر کار ضیاء گوک الپ نے ۱۹۲۴ء میں اپنا بوریا بستر گول کرکے اس دنیائے فانی سے کوچ کرگیا یہ وہی سال تھا کہ جس میں مصطفیٰ کمال نے خلافت عثمانی کوکفن میں لپیٹ کر اس کے تابوت پر آخری کیل ٹھونک چکا تھا عجب یہ ہے کہ گوک الپ نے آخری ایام زندگی میں مصطفیٰ کمال کو کچھ نصیحتیں اور وصیتیں لکھ کر دئے ان میں سے اول یہ کہ میری مشن کو جاری رکھا جائے جس میں کتابوں کی تصنیف بھی شامل تھی دوم یہ کہ میرے خاندان کا بھرپور خیال رکھا جائے۔

جب مصطفیٰ کمال اپنے فکری قائدومربی کے کفن دفن سے فارغ ہوئے تو ضیاء گوک الپ کی مشن کوعملی طور پر تطبیق میں مغرب سے تعلقات استوار کرنے میں ایسے شرائط تسلیم کرنے پر امادہ ہوئے کہ جس سے کفری ممالک مطمئن ہوکر بین الاقوامی مقررہ اصول کے تحت ترکیہ کوایک ترقی پذیر ممالک کی صف میں کھڑا کردینے کا قابل ملک قرار دیا۔مصطفیٰ کمال کی کارکردگی پر بحث کرنے کی چنداں ضرورت نہیں کیونکہ موصوف اس معرکہ حق وباطل میں بہت بڑی شہرت کا مالک ہے اور جسے مشرف جیسے لوگ اپنا آئیڈیل سمجھتے ہیں۔

جس طرح کہ میں نے پہلے بھی اس بات کا ذکر کیا کہ کفری وشیطانی قوتوں نے ترکیہ کوکبھی نظرانداز نہیں کیا بلکہ اپنا تمام تر توجہ اس پر مرکوز کئے ہوئے ہیں تاکہ اسلامی سلطنت کا وہ پرانا خواب پھرکبھی نئے سرے سے ترکی مسلمان نوجوانوں کے دماغوں میں انگڑائی لینا شروع نہ کردے اس لئے اس شیطانیت ولادینیت کی نگرانی ہمیشہ جاری رہتی ہے۔

اسی تسلسل کو جاری رکھنے کیلئے کفری وشیطانی قوتوں نے ترکیہ میں ایک معتدل اسلام ،دیگر مذاہب کوقابل برداشت ،بنانے کی خاطر فتح اللہ گولن کو ذمہ داری دی۔

فتح اللہ گولن کوابتداء میں ایک مذہبی رہنما ،اسلامی مبلغ ،مسلمانوں کا حامی سمجھا

جا تا تھا کیونکہ وہ اسلام کا نعرہ بلند کرتے ہوئے کہتے تھے کہ عالمی طاقتوں نے اسلام اور مسلمانوں کو آسان ہدف سمجھ کر ان کے خلاف جنگ کو ناگزیر قرار دے رکھا ہے جبکہ یہ طاقتیں جہاد کو بغاوت اور بغض کو محبت سمجھنے لگے ہیں۔

موصوف کے یہ اقوال بظاہر کتنے سنہرے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ ۱۹۶۰ء میں پیدا ہونے والے فتح اللہ کو مذموم مقاصد میں کامیابی سے ہمکنار کرنے کیلئے وہی طریقہ مناسب گردانا گیا جو اس سے پہلے نامق کمال اور ضیاء گوک الپ کیلئے تجویز کیا گیا تھا کہ یہ ایسے موزون افراد کا کام ہے یا ایسے لوگوں کو یہ ذمہ داری دینی چاہئے جو کہ بظاہر نہ صرف یہ کہ مسلمان ہو بلکہ ایک مبلغ کی حیثیت سے لوگوں کا اعتماد حاصل کرنے میں بھی ایک کامیاب تجربہ رکھتا ہو جس طرح کہ پہلے ذکر ہوا کہ کسی بھی مقصد میں کامیابی کا دار مدار علمی میدان میں جس سے روشن خیالی اعتدال پسندی انسانیت میں قابل برداشت تاثر کو فروغ دینے میں زیادہ سے زیادہ کوششوں پر منحصر ہے اسی طرح فتح اللہ گولن نے بھی اس معرکہ میں میدان مارلیا اور دنیا کے تقریباً اکثر ممالک میں تعلیمی اداروں کو فعال کرنے پر قادر ہوا جن کی کل تعداد سترہ سو سے زائد ہیں چنانچہ فتح اللہ خود ایک انٹرویو میں یہ تسلیم کرتا ہے کہ میری تحریک سب سے زیادہ اہمیت تعلیم کو دیتی ہے۔ اس بات کا مطلب یہ ہے کہ واقعی فتح اللہ ترکی عوام کو مغربی علمی میدان سے شکست دینا چاہتے تھے اگر چہ یہ بات بہت سے لوگوں کے نزدیک ناقابل تسلیم ہوگی۔

فتح اللہ گولن کے بزعم باطل واحد اور عمدہ مقصود کے حصول کیلئے

موجودہ ترکی حکومت کو اپنی تحویل میں لانا چاہتا تھا اور وہ عمدہ مقصود یہ ہے کہ موجودہ ترکی سربراہان ترکی عوام کی اسلام سے والہانہ محبت اور دینی جذبات کو دبانے میں ناکام ہیں جس سے مستقبل قریب میں ایک بار پھر وہی خلافت جو کہ مصطفیٰ کمال کے ہاتھوں نابودی کا شکار ہو چکی تھی زندہ ہو کر ایک طاقتور شکل میں نمودار نہ ہونے پائے یہ تمام تر کوششیں صرف اسی مقصود کیلئے ہیں کہ ترکی میں ایک ایسا انقلاب برپا کیا جائے جس سے وہ خدشہ دور ہو جس کا ابھی ذکر ہوا مگر دوسرے خونی انقلابوں سے مختلف ایسا انقلاب جو مسلح جدجہد کے بجائے علمی ترقی کے نام پر لوگوں کی فکروں اور سوچوں تک میں انقلاب آجائے ورنہ پھر اس بغاوت کی کیا ضرورت تھی جس میں ہزاروں افراد کو جیل کے سیاہ دروازوں کے پیچھے قید ہونا پڑا اور کافی تعداد میں لوگ ملک سے فرار ہوئے۔

مسلح جدجہد کی بنسبت انسانی افکار میں تبدیلیوں کے ذریعے (بزعم کفار) فکری انقلاب کہیں زیادہ کامیاب اور دیرپا ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ کسی بھی نظام کو کامیابی سے چلانے کیلئے ایسے افراد کی ضرورت ہوتی ہے جو ہر حال میں اس کے اولین ترجیحات میں ہو اور اسی نظام کو دوسرے نظاموں پر فوقیت دینے کا مدعی بھی ہو۔

شاید آپ حیران ہونگے کہ اگر واقعی فتح اللہ گولن کا ہاتھ ترکی ناکام بغاوت میں ہے تو اس میں مغربی کفری ممالک کا کیا قصور ہے مگر یہ حیرانگی والی بات نہیں بلکہ ہمارا عقیدہ ہے کہ اس جنگ میں امریکہ کا ہاتھ ہے اور اس امکان کو قطعاً رد نہیں کیا جا سکتا کیونکہ گولن کی آرزو امریکی موقف کے عین مطابق ہے کہ مسلمانوں میں رواداری کا عنصر پیدا ہونا چاہئے جو معتدل اور میانہ رَو اسلام میں پوشیدہ ہے جبکہ فتح اللہ کا بھی یہی عقیدہ ہے چنانچہ فتح اللہ گولن نے ایک امریکی اخبار کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا کہ ہمارا بنیادی اختلاف سیاست نہیں بلکہ اقدار ہیں، اور جب مذہبی آزادی سلب کرلی جائے تو پھر ایمان اندھیروں میں پروان چھڑتا ہے۔

اقدار سے مراد دور حاضر میں جدید روایات و اقدار جس کی بدولت اہل مغرب ترقی کے دعوے کرتے ہیں اور مذہبی آزادی سلب سے مقصود یہ ہے کہ کسی بھی فرد پر ایک معین مذہب اور عقید پر کاربند رہنا ضروری نہیں بلکہ جو چاہے کرلے البتہ اندھیروں میں پروان چڑھنا ناقابل فہم ہے کیونکہ ایمان وہ ہوتا ہے جو اندھیروں کو اُجالوں میں تبدیل کرتا اور اندھیروں کو قدم جمانے نہیں دیتا ہے۔

موجودہ کفری طاقتیں بھی مسلمانوں کو یہی دعوت دے رہی ہیں کہ سابقہ قیودات سے آزاد اسلام کو اپنا معمول بنایا جائے اور گولن بھی یہی کہتا ہے کہ مسلمانوں کو چاہئے کہ دوسرے مذاہب کے پیروکاروں کو برداشت کرنے کا مادہ اپنے اندر پیدا کرے چنانچہ وہ اسی انٹرویو میں مزید بتاتا ہے کہ اسلام میں دہشت گردی (جہاد) کی کوئی گنجائش نہیں اور مسلمانوں کے بشمول کوئی بھی قوم اس وقت تک کامیاب نہیں ہو سکتی جب تک وہ مکالمہ بین المذاہب کا قائل نہ ہو۔

فتح اللہ گولن اسلام کی دعویداری کے باوجود کسی ایسے ملک میں جو اسلامی ناموں سے منسوب ہیں جلاوطنی کی زندگی اختیار کرنے کے بجائے امریکہ (پنسلوانیا) میں قیام پذیر ہے جو اس امر کی واضح نشاندہی کرتی ہے کہ لامحالہ کسی خونخوار درندے کی طرح تاک میں بیٹھے مسلمانوں کی بوٹیاں کھانے کیلئے منہ کھولا ہوا ہے۔

اے اللہ ہمارے عقیدہ اور ایمان کی حفاظت فرما (آمین)

**بظاہر طاقتور اور کمزور کے درمیاں مقابلہ**

خبردار بتاؤ اُس شخص کو جو طاقتور ہے اور مجھ پر ظلم کرتا ہے اور اپنے رب سے میرے بارے میں نہیں ڈرتا، کہ میں نے اُس کو دفع کرنے کیلئے رات کی اندھیروں میں ایسے تیر (اللہ تعالیٰ سے دعا) تیار کر رکھے ہیں کہ عنقریب اُس کو نیست و نابود کرے گا۔

(بحوالہ حصن حصین)

# اپریشن ضرب عضب کا پس منظر

بلال مومند

عرصہ دراز سے امریکہ کی خواہش تھی کہ پاکستان طالبان کے خلاف بھر پور کارروائی کرے اور کارروائی بھی ایسی کہ افغان طالبان سے چھٹکارا ہو، تاکہ افغانستان میں کرزئی کی کٹھ پتلی حکومت مستحکم اور افغان سرزمین پر اسلام کا نام لینے والوں کا نام و نشان باقی نہ رہے امریکی حکومت کسی حد تک پاکستان سے مطمئن بھی تھی کیونکہ امارت اسلامی کو افغانستان میں سقوط سے دوچار کرنے میں پاکستان کا کردار بہت ہی اہم اور ناقابل فراموش تھا اسی کارکردگی کو مدنظر رکھتے ہوئے امریکہ نے پاکستان کو مشروط امداد دینے کا وعدہ کیا اور کئی مرتبہ ان وعدوں پر عمل بھی کیا گیا مگر امریکہ کا اصل مقصد شمالی اور جنوبی وزیرستان میں طالبان کے خلاف اپریشن کرانا تھا جو افغان طالبان اور بیرون ملک سے آئے ہوئے مجاہدین کا گڑھ شمار کیا جاتا ہے جبکہ پاکستان امریکہ سے وصول شدہ امداد اُن طالبان کے خلاف بروئے کار لانا چاہتا تھا جو کہ سر دست صرف پاکستان کیلئے خطرے کی گھنٹی تھی اسی وجہ سے پاکستان نے پہلی فرصت میں پاکستانی طالبان کے خلاف مختلف ناموں سے مرحلہ وار آپریشنز شروع کیے سوات باجوڑ سے لے کر مہمند، اورکزئی، خیبر، کرم ایجنسیوں میں طالبان کے خلاف کارروائی عمل میں لائی گئی اور حقیقت سے زیادہ کامیابیوں کا دعویٰ بھی کیا گیا، رہی بات شمالی اور جنوبی وزیرستان کی چونکہ پاکستان کو ایک طرف شمالی وزیرستان میں طالبان کی افرادی قوت کی کثرت سے اور دوسری طرف ذاتی مفادات کو نقصان پہنچنے کا خطرہ تھا اس لئے اس آپریشن میں لیت ولعل سے کام لیتا رہا۔

بالآخر جب تمام افغانستان خصوصاً کابل میں حقانی نیٹ ورک کی طرف سے افغان حکومت اور نیٹو افواج پر بڑی اور بھاری کارروایاں ہوئیں تو اس وقت کے عمومی کمانڈر نے کہا کہ اب وقت ہے کہ ہم خود پاکستان میں زمینی کارروائی کر کے طالبان کا راستہ روک دیں اگر چہ پاکستان کی ہوائی حریم تو امریکہ کی جانب سے شب و روز پائمال ہوتی رہی مگر زمینی جنگ کے نتیجے میں اس لئے ناگواری تھی کہ پاکستان شمالی وزیرستان میں بعض گروہوں کی موجودیت میں وہ سربستہ رازوں اور خودغرضانہ مقاصد امریکہ کے سامنے ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا اور امریکی زمینی کارروائی سے اس بات کا خدشہ تھا کہ پاکستان نے مجاہدین کے اندرونی اور باہمی تعلقات میں ذاتی مفادات کی خاطر جو رخنے ڈال رکھے ہیں وہ سرعام رسوا ہو جائیں گے اگر چہ بظاہر امریکہ طالبان کے خلاف بلاتفریق آپریشن کرنے کا خواہشمند تھا چاہے وہ اچھے طالبان ہوں یا بُرے۔

پاکستان سے بھی یہی مطالبہ تھا بلکہ اگر یوں کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ امریکہ صرف افغان طالبان کے خلاف آپریشن چاہتا تھا۔ بالآخر پاکستان نے امریکہ کے سامنے گھٹنے ٹیک دئے اور اس مشترکہ مقاصد آپریشن کو کامیاب بنانے کیلئے فوجی ساز وسامان کے علاوہ نقد رقم دینے کا فیصلہ بھی طے ہوا کیونکہ اس نام پر امداد دینے کیلئے امریکہ پہلے ہی سے امادہ تھا لہٰذا کسی پس و پیش کے بغیر امریکہ کی جانب سے ساز وسامان اور نقد رقم کی منظوری کو یقینی بنائی گئی اور اس طرح جون ۲۰۱۴ء کو آپریشن ضرب عضب دونوں ممالک کے اتفاق رائے سے شروع ہوا لیکن دونوں ممالک اتفاق کے باوجود اپنے اپنے مقاصد تلاش کر رہے تھے۔

چونکہ یہ آپریشن تاحال جاری ہے اور ان تمام تر کوششوں کے باوجود کامیابی کے کوئی آثار دیکھنے میں نہیں آرہے ہیں البتہ پاکستان کیلئے صرف ایک ہی بات محترم اور حوصلہ افزا ہے کہ جب بھی کوئی امریکی عہدیدار پاکستان آتا ہے تو پاکستانی حکمران اور جرنیل آپریشن ضرب عضب کی کارکردگی کو بڑھا چڑھا کر اس کے سامنے رکھ دیتے ہیں۔ امریکی عہدیدار واپس جاتے ہوئے پاکستان کے حق میں چند جملے کہہ دیتا ہے بس یہی بات ان پاکستانی حکمرانوں، جرنیلوں کیلئے باعث مسرت اور خوشی کی انتہا ہوتی ہے کہ امریکہ نے آپریشن ضرب عضب کی کارکردگی کو سراہا ہے۔

اب یہ ملاحظہ فرمائیں کہ اس آپریشن کو ضرب عضب کا نام کیوں دیا گیا ،عضب عربی زبان میں تیز دھار والی تلوار کو کہتے ہیں اور ضرب عضب کا معنی یوں بنتا ہے کہ تیز تلوار کی وار، عضب عربی زبان میں اس جانور کو بھی کہتے ہیں جس کے کان کٹے ہوئے ہو یا وہ جانور جس کے سینگ توڑ دئے گئے ہوں، بہر حال پاکستان آرمی نے غالبًا مجاہدین کے خلاف آپریشن کا نام ضرب عضب اس لئے رکھا کہ گویا تیز تلوار کے ذریعے مجاہدین کی طاقت کو توڑ دیا جائے گا، لہٰذا اس کیلئے خوب تیاری کی گئی ماہانہ تنخواہوں میں اضافہ سمیت فوجیوں کی ذہن سازی کیلئے علماء سوء کا سہارا لیا گیا مجاہدین پر خوارج کا حکم لگانے کیلئے کینیڈا سے (طاہر القادری) فتویٰ منگوایا گیا تاکہ فوج نظریاتی طور پر اس عقیدہ کے ساتھ مجاہدین کے خلاف لڑائی میں شرکت کرے کہ واقعی یہ جہاد

> وقتی طور پر دہشتگردی کے واقعات میں کمی ہے، جو لوگ پاکستان میں انتشار پھیلانا چاہتے ہیں ان کے پاس ابھی تک یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ بڑی کاروائیاں کریں اور وہ یہ پیغام بھی دے رہے ہیں کہ وہ کاروائیاں کریں گے آپریشن ضرب عضب کی کامیابی کا دارومدار اس بات پر ہے کہ جلد از جلد فوجی کاروائی مکمل ہو اور وہاں بنیادی ڈھانچہ کھڑا کر کے اختیارات سول انتظامیہ کے سپرد کی جائیں تاکہ بحالی کے منصوبوں کا آغاز کیا جاسکے۔

ہے اور بس جنت ہمارا ہی منتظر ہے گویا علماء کے ذریعے فوجیوں کی برین واش کی گئی ۔

مگر یہ پختہ عزم جس کی تشہیر بڑے زور وشور سے کی گئی تھی اس وقت ناکامی کا شکار ہوا جب آپریشن ضرب عضب کے دو سال گزرنے کے بعد ضرب عضب تھری کا اعلان کیا گیا اس کا مطلب یہ ہے کہ آپریشن ضرب عضب سے جس کامیاب نتائج کی امید تھی وہ محض ایک خواب ہی تھا اور مجاہدین کی کمر کو توڑنے کے بجائے فوج، سرکاری اہلکاروں ،زبردستی نام نہاد امن کمیٹیوں میں شامل افراد اور عوام کی کمر توڑ دی گئی حالانکہ کفری دنیا کے بشمول تمام مغربی میڈیا نے آپریشن ضرب عضب سے بہت سی امیدیں وابستہ کر رکھی تھیں کہ اس سے دہشت گردوں (مجاہدین) کا صفایا ہوگا اور ملک میں جمہوری نظام حکومت کو استحکام نصیب ہوگا، اس کو کامیاب بنانے اور حسب خواہش نتائج برآمد کرنے کیلئے پندرہ ارب روپیہ مختص کئے گئے، عوامی حمایت سے محرومی کے باوجود عوامی حمایت کا ڈنڈورا خوب پیٹا گیا اس بارے میں میاں کا بیان خاص طور پر قابل ذکر ہے۔

چنانچہ وہ کہتا ہے کہ ضرب عضب کے دو سال انسانی عزم، ہمت، استقلال ،بہادری اور قربانی کی ایک ایسی لازوال داستان ہے جو ہماری تاریخ کے صفحات پر ہمیشہ جگمگاتی رہے گی اور نئی نسل کیلئے مشعل راہ بنے گی اس کے نتیجے میں قوم کو وہ امن دوبارہ نصیب ہوا جو دہشت گردوں اور ملک کے دشمنوں نے چھین لیا تھا۔

یہ بات تو کسی ثبوت کا محتاج نہیں کہ آپریشن ضرب عضب ناکامی کا شکار ہے کیونکہ دو سال گزرنے کے باوجود آپریشن کے اختتام کیلئے کوئی حتمی تاریخ طے نہیں ہوئی بلکہ اعلیٰ سرکاری وفوجی عہدیداروں کے مطابق ہر صورت میں آپریشن کو جاری رکھنے کا بار بار عندیہ ظاہر کیا جا رہا ہے بلکہ اگر یوں کہا جائے کہ آپریشن میں جتنی بھی تیزی آتی ہے تو اتنی ہی شدت مجاہدین کی طرف سے کارروائیوں میں بھی نظر آتی ہے اور یہ جنگ ختم ہونے کے بجائے روز بروز طول پکڑتا جا رہا ہے۔

میاں صاحب کا یہ مقولہ محض مقولہ ہی ہے کہ اس سے وہ امن دوبارہ نصیب ہوا جو دہشت گردوں نے چھین لیا تھا کیونکہ اس آپریشن کے دو سال مکمل ہونے پر فوج کے ترجمان آئی ایس پی آر نے میڈیا پر ایک رپورٹ جاری کیا جس میں تمام سرکاری اہلکاروں کی ہلاکتوں کا تفصیلی جائزہ لیا گیا تھا کہ آپریشن ضرب عضب میں اعلیٰ فوجی افسران سمیت ۴۹۰ اہلکار مارے گئے ہیں، اس رپورٹ میں مجاہدین کو قتل وگرفتار کرنے کے دعووں کا مزید راگ الاپا گیا تھا ،جبکہ ۴۳۰۲ کیلومیٹر علاقہ جو دہشتگردوں کے زیر اثر تھا خالی کرانے کا دعویٰ بھی کیا گیا ہے، ہلاکتوں کی یہ تعداد صرف ان افراد کی ہے جن کا تعلق فوج سے تھا اور جو براہ راست جنگ میں شامل تھے، باقی وہ ہلاک شدہ گان جو امن لشکر میں شامل اور خاصہ دار فورس یا خفیہ ایجنسیوں کے وہ کارندے جو جاسوسی کی ڈیوٹی پر مامور تھے اور جاسوسی کرتے ہوئے پکڑے گئے ہیں کی تعداد اس کے علاوہ ہے اور وہ بھی صرف اسی دو سال کے عرصہ میں ۔

آرمی پبلک سکول پر حملے کے بعد اپنے آپ کو طالبان حملوں سے محفوظ بنانے کیلئے نیشنل ایکشن پلان مرتب کیا گیا اور پلان کی کامیابی کا انحصار عوامی تعاون پر رکھا گیا کیونکہ اس میں تمام تر ذمہ داریاں عوام پر ڈال دی گئی ہیں، اس سے صاف ظاہر ہے کہ پہلے مرحلے میں تمام تر آپریشنز اور کارروائیاں فضول اور بے کار تھیں، اس وجہ سے حکومت وقت کے خلاف کارروائیوں میں کمی کی بجائے شدت دیکھنے میں آئی۔

آپریشن ضرب عضب کی اس دو سالہ کارگردگی پر عدم اطمینان کی کئی ساری علامات سامنے آئیں جو اس آپریشن کی کامیابی پر ایک بہت بڑا سوالیہ نشان ہے کسی نے کیا خوب کہا ہے کہ دروغ گو را حافظہ نباشد، ایک طرف راحیل شریف اور نواز شریف کا یہ بلند بانگ دعویٰ کہ آپریشن حسب توقع صحیح سمت کی طرف گامزن ہے، جبکہ دوسری طرف راحیل شریف بار بار یہ اشارے بھی دے رہا ہے کہ آخری دہشتگرد کو ختم کرنے تک آپریشن جاری رہیگا، اسلئے چارو ناچار آپریشن ضرب عضب ون کے بعد ٹو اور اس کے بعد تھری کا اعلان کیا گیا ،تاکہ ضرب عضب کی ناکامی کو چھپایا جا سکے، تاہم یہ بھی واضح ہے کہ آپریشن ضرب عضب ون اور ٹو مجاہدین اور عوام دونوں کے خلاف تھا کیونکہ ان آپریشنز میں عوام کو بھی مالی اور جانی نقصانات سے دوچار کیا گیا تھا، اب معلوم ہوتا ہے کہ ضرب عضب تھری صرف بے چارے عوام کیخلاف مرتب کیا گیا ہے، کیونکہ پہلے مرحلے میں عوام ہی کو نشانہ بنا کر خبردار کیا گیا ہے کہ جس کے گھر کے قریب اگر سیکیورٹی اہلکاروں کو کوئی نقصان ہوا تو قریبی سکونت پذیر عوام کو سزا بھگتنی ہوگی اور اس پر بس نہیں بلکہ زمین مالکان کو زمینوں کی زراعت پر پابندی ہوگی، عوام یا تو طالبان کا راستہ روکے یا پھر اپنی جمع پونجی سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

آرمی پبلک سکول پر حملے کے بعد اپنے آپ کو طالبان حملوں سے محفوظ بنانے کیلئے نیشنل ایکشن پلان مرتب کیا گیا اور پلان کی کامیابی کا انحصار عوامی تعاون پر رکھا گیا کیونکہ اس میں تمام تر ذمہ داریاں عوام پر ڈال دی گئی ہیں، اس سے صاف ظاہر ہے کہ پہلے مرحلے میں تمام تر آپریشنز اور کارروائیاں فضول اور بے کار تھیں، اس وجہ سے حکومت وقت کے خلاف کارروائیوں میں کمی کے بجائے شدت دیکھنے میں آئی اور طالبان کارروائیاں صرف فاٹا کے بجائے ملک کے بڑے بڑے مرکزی شہروں میں شروع ہونے لگیں۔ جیسا کہ آپریشن ضرب عضب کے ایک سال پورا ہونے پر بی بی سی اردو سروس نے اپنی ایک رپورٹ میں لکھا ہے کہ پندرہ ارب روپے کی لاگت سے شروع کئے جانے والے آپریشن ضرب عضب کا واحد مقصد شمالی وزیرستان میں ہر طرح کی عسکریت پسندوں کا صفایا کرنا تھا، گو کہ سال ۲۰۱۵ء میں نمایاں کامیابیاں حاصل ہوئی ہیں لیکن ابھی مزید کامیابیوں کی ضرورت باقی ہے، شاید اسی لئے آرمی چیف نے کہا تھا کہ آپریشن دہشتگردوں کے خاتمے تک جاری رہیگا، دفاعی امور کے ماہر بریگیڈیئر محمد

سعد کا کہنا ہے کہ ایک سال پہلے تک ملک میں افراتفری اور بڑے بڑے حملوں کی جو فضاء تھی وہ آپریشن ضرب عضب کی وجہ سے کافی حد تک ختم ہو چکی ہے گو کہ ہم اسے مکمل کامیابی نہیں کہہ سکتے ، یہ وقتی طور پر دہشتگردی کے واقعات میں کمی ہے جو لوگ پاکستان میں انتشار پھیلانا چاہتے ہیں ان کے پاس ابھی تک یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ بڑی کاروائیاں کریں اور وہ یہ پیغام بھی دے رہے ہیں کہ وہ کاروائیاں کریں گے آپریشن ضرب عضب کی کامیابی کا دارومدار اس بات پر ہے کہ جلد از جلد فوجی کاروائی مکمل ہو اور وہاں بنیادی ڈھانچہ کھڑا کر کے اختیارات سول انتظامیہ کے سپرد کی جائیں تا کہ بحالی کے منصوبوں کا آغاز کیا جا سکے ،شدت پسندی پر تحقیق کرنے والے ایک دوسرے تجزیہ نگار ڈاکٹر خادم حسین کا کہنا ہے کہ آپریشن ضرب عضب اس حد تک کامیاب ہے کہ تحریک طالبان بکھر چکی ہے اور ان کا کمانڈ اینڈ کنٹرول سسٹم بھی غیر موثر ہوا ہے لیکن جب تک بے گھر افراد کی اپنے گھروں کو واپسی نہیں ہوتی اس وقت تک کوئی حتمی رائے نہیں دی جا سکتی ، اسی طرح پاکستان کی تمام اخبارات نے بھی اس صورتحال پر بحث کرتے ہوئے ۱۶ جون ۲۰۱۶ء کو اپنے اداریوں میں جو کچھ لکھا ہے اس سے صاف ظاہر ہے کہ جس شدت سے مجاہدین کے صفایا کیلئے یہ آپریشن شروع کیا گیا تھا اتنی ہی شدت سے طالبان کی طرف سے کاروائیوں میں شدت دیکھنے میں آئی ، چنانچہ اخبار مزید لکھتا ہے اس میں کوئی مبالغہ نہیں ہے کہ آپریشن ضرب عضب اور نیشنل ایکشن پلان کے ذریعے پاکستان کی داخلہ سیکیورٹی کو کافی حد تک محفوظ بنانے کی کوشش کی گئی ہے تاہم یہ بھی طے ہے کہ ابھی بہت کچھ کرنا باقی ہے اب ملک کے سب سے بڑے صوبے یعنی پنجاب میں بھی کالعدم تنظیموں کا پیچھا کیا جا رہا ہے ،رواں برس ایک سیکیورٹی رپورٹ کے مطابق سال ۲۰۱۶ء کے دوران پاکستان کے مختلف شہروں اور علاقوں میں تین درجن سے زائد دہشتگرد کاروائیاں ہوئی ہیں ،ان میں گیارہ خودکش (فدائی حملے) بھی شامل ہیں ان چند مثالوں سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ عالمی اور علاقائی دہشتگردی کے تناظر میں اور بعض بڑی قوتوں کے پس پردہ محرکات اور پالیسیوں کی روشنی میں یہ کہنا قبل از وقت ہوگا کہ پاکستان کی سلامتی کو درپیش خطرات ختم ہو گئے ہیں ،خطرات کم ضرور ہوئے ہیں تاہم ختم نہیں ہوئے ہیں۔

جس طرح کہ اخبار کے مطابق یہ طے ہے کہ ابھی بہت کچھ کرنا باقی ہے تو یہ بھی طے اور قابل توجہ ہے کہ آپریشن ضرب عضب پوری طرح ناکامی کا شکار اور کئی ساری مشکلات کی پیداوار ہے کیونکہ اس سے پہلے پاکستانی فوج صرف قبائلی علاقہ جات میں مجاہدین کے خلاف جنگ میں مصروف تھی گویا کہ یہ جنگ صرف قبائلی علاقوں تک محدود تھی اب آپریشن ضرب عضب کے نتیجے میں یہ جنگ پھیل کر اندرون خانہ فوج اور حکومت کے دروازوں پر لڑی جا رہی ہے خصوصاً ملک کے بڑے بڑے شہروں میں تو سال بارہ مہینے کسی نہ کسی صورت میں جنگ جاری رہتی ہے اور مشکل سے کوئی ایسا دن ہوگا جس میں کوئی نہ کوئی واقع رپورٹ نہ ہوا ہو ،اسی لئے تو ۱۹ جولائی ۲۰۱۶ء کو روزنامہ ایکسپریس کے مطابق گورنر سندھ ڈاکٹر عشرت العباد نے کہا کہ دہشتگرد آپریشن ضرب عضب کا بدلہ لینے چاہتے ہیں۔

مذکورہ اخبارات اس حقیقت پر اعتراف کے بغیر نہ رہ سکے چنانچہ یہ اخبارات اپنے اداریوں میں مزید لکھتے ہیں سانحہ پشاور کے بعد نیشنل ایکشن پلان کی تشکیل ہوئی جس میں قومی اور ادارہ جاتی سطح پر اس بات پر کلی اتفاق کا اظہار کیا گیا کہ مزید کسی مصلحت یا رعایت سے گریز کر کے فیصلہ کن کاروائیاں کی جائیں اس مقصد کیلئے مختصر المیعاد اور وسیع البنیاد نکات پر مشتمل ایجنڈا اور طریقہ کار وضع کیا گیا اور یوں آپریشن ضرب عضب کے دائرہ کار کو پورے سیاسی اور عوامی مینڈیٹ اور عزم کے ساتھ پورے ملک میں پھیلانے کا باقاعدہ آغاز ہوا پاک فوج نے گزشتہ برسوں کے دوران فاٹا سمیت صوبہ خیبر پختونخواہ بلوچستان ،سندھ اور اب پنجاب میں ہزاروں کاروائیاں کی ہیں جس کے نتیجے میں ایک محتاط اندازے کے مطابق پانچ ہزار سے زائد جنگجوں یا دہشتگردوں کو نشانہ بنایا جا چکا ہے۔

اگر چہ مذکورہ اخبارات کا یہ قول چنداں حقیقت پر مبنی معلوم نہیں ہوتا کہ اس سے مجاہدین کا صفایا ہوگا ،اور ملک میں جمہوریت کو استحکام نصیب ہوگا ،مگر پھر بھی یہ پڑھ کر حقائق پر سے پردہ اٹھتا ہے کہ یہ جاری جنگ طول پکڑنے اور اندرون ملک پھیلانے میں آپریشن ضرب عضب کا کردار بہت ہی اہم ہے اور ختم ہونے کے بجائے مزید تسلسل پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ ملک کے کونے کونے میں پھیل رہی ہے اس جنگ کی طوالت اور اندرون ملک پھیلنا ایک لازمی امر ہے جو طالبان کے خلاف ایکشن لینے کے ردعمل کے طور پر ظاہر ہو رہا ہے ،جو حکومت وقت اور فوج کیلئے نفسیاتی امراض کا باعث ہے۔

### قرض اور اس کی ادائیگی

(ا) نبی کریم ﷺ نے فرمایا: گناہ کم کرو موت آسان ہو جائے گی اور قرض کم لو آزادی کے ساتھ زندگی گزار سکو گے۔ (بیہقی)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا: جو شخص لوگوں کا مال اس نیت سے کہ اُسے ادا کر دے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی طرف سے ادائیگی کا انتظام فرما دیتا ہے اور جو شخص لوگوں کا مال ضائع کرنے کے واسطے لے تو اللہ تعالیٰ خود اس کو ضائع کر دے گا۔ (بخاری و ابن ماجہ)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر کوئی شخص اللہ کے راستے میں (جہاد کرتے ہوئے) قتل ہو جائے پھر زندہ ہو پھر قتل ہو جائے پھر زندہ ہو کر پھر قتل ہو جائے اور اس کے ذمہ کسی کا قرض باقی ہو تو جب تک اس کے قرض کی ادائیگی نہ ہو وہ جنت میں داخل نہیں ہوگا۔ (النسائی)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا: مسلمانو تم میں سے اچھے وہ لوگ ہیں جو قرض لے کر اس کو اچھی طرح ادا کر دیتے ہیں (النسائی)

# خوارج کون ہیں اور اس کی کیا نشانیاں ہیں

ڈاکٹر حقیار مہمند

عجب وقت اور عجب ہے اس زمانے کے نام نہاد مسلمان کہ جس نے قران وحدیث کو توڑ مروڑ کر اور حق و باطل کو آپس میں خلط ملط کر کے اپنے مخصوص اور گھٹیا مقاصد کی خاطر شرعی احکامات کی من پسند تشریحات میں ملوث ہیں اور ایسی سینکڑوں مثالیں پائی جاتی ہیں کہ آپ ﷺ کے زمانے میں ایک مخصوص یہودی لابی یا ان سے ملتے جلتے منافقین کی جماعت موجود تھی جو تورات وانجیل سے لیکر قرآن مجید اور آپ ﷺ کے ارشادات میں باطل تأویلیں کر کے مسلمانوں کو اشتباہات میں مبتلا کرنے کی کوشش کرتی تھی تو کبھی بزدل کرنے کا سہارا لیتی کبھی کہتی کہ دن کی ابتداء میں اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرو اور دن کے آخر میں پھر سے روگردانی اختیار کرو تا کہ لوگ اس دین اسلام کو ناحق سمجھ کر اسلام سے منہ پھیر دیں تو کبھی یہ کہتی کہ انجیل شریف میں یہ نہیں وہ نہیں وغیرہ ہمیشہ شکوک وشبہات کو دلوں میں ڈالنے کی کوشش کرتی غرض یہ کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے زمانے بھی بعض قبائل نے قرآن مجید کی من پسند تأویل کر کے زکوۃ دینے سے انکار کیا بالآخر حضرت ابوبکر صدیقؓ نے ان سے جہاد کا اعلان کر کے سب کو کچل دیا یہ سلسلہ تا حال جاری ہے جس میں مختلف ایسے افراد ہمیشہ ملوث رہتے ہیں جو کہ سرکار یا حکومت وقت سے خصوصی امتیازات لینے کے خواہشمند ہوتے ہیں بعض سادہ لوح اور بے خبر مسلمان بھی اس دھوکے میں آجاتا ہے اس لئے میں نے ضروری سمجھا کہ اس کے بارے میں قارئین حضرات کیلئے مشت نمونہ خروار کے طور پر چند احادیث مبارکہ اور اقوال فقہاء کو یہاں نقل کروں تا کہ طالب حق پر یہ واضح ہو کہ آخر خوارج کون ہیں اور ان کی کیا نشانیاں ہیں؟ بھر حال مقصود یہ ہے کہ چونکہ خوارج اور ان کے متعلق قرآن وحدیث میں تفصیلات موجود ہیں جس سے یہی یہودی لابی غلط استفادہ لیکر جہاد اور مسلمانوں کا حوصلہ توڑنے اور مسلمانوں کو پستی میں دھکیلنے کیلئے بطور آلہ استعمال کرتے ہیں کبھی تو مخلوق سے الٰہی علم کا نور نکل جاتا ہے یا پھر جان بوجھ کر لوگ ایسا کرتے ہیں اور دونوں صورتیں قابل توقع ہیں کہ ان دونوں میں سے ایک صورت ضرور وقوع پذیر ہوا ہوگی جیسا کہ ارشاد نبوی ﷺ ہے

عن عبد الله بن عمرو بن العاصؓ قال سمعتُ رسول الله ﷺ يقول ان الله لا يقبض العلم انتزاعاً ينتزعه من الناس ولكن يقبض العلم بقبض العلماء حتىٰ اذا لم يبق عالماًاتّخذالناس رؤساً جهالا فسُئِلو فأفتوا بغير علم فضلوا وأضلوا ۔(متفق عليه)

ترجمہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ وہ فرماتے تھے کہ اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں سے اس طرح علم نہیں نکالے گا کہ (ایک عالم اچانک جاہل ہو جائے گا) بلکہ علم کو ایسا قبض کرے گا کہ علماء کو قبض (وفات) کریں گے یہاں تک کہ کوئی برحق عالم نہ رہے گا پھر لوگ ایسے لوگوں کی تقلید کریں گے کہ وہ انتہائی جاہل ہوں گے لوگ اس سے پوچھیں گے وہ بغیر علم کے جواب دیں گے تو خود بھی گمراہ ہونگے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے۔

اب یہ ملاحظہ فرمائیں کہ خوارج کی کیا نشانات و علامات ہیں جس کی بدولت ایسے لوگوں پر خوارج کا حکم لگایا جائے جو اس حکم کا مستحق ہو۔

قال علیؓ سمعت رسول الله ﷺ يقول سيخرج في آخرالزمان قوم احداث الاسنان سفهاء الأحلام يقولون من خيرقول البرية يقرؤن القرآن لايجاوزحناجرهم يمرقون من الدين كما يمرق السهم من الرمية فأذا لقيتموهم فاقتلواهم فأن في قتلهم اجراً لمن قتلهم عند الله يوم القيامة ،وفي رواية لأقتلنهم قتل عادٍ ۔

(رواه مسلم في باب التحريض علىٰ قتل الخوارج)

ترجمہ: حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ آپ ﷺ فرمار ہے تھے کہ اخیر زمانہ میں ایک قوم نکلے گی جو کہ کم سن (کم عمر) اور کم عقل بھی ہوگی بات تمام مخلوقات میں سب سے اچھی کریں گے قرآن پڑھیں گے مگر وہ ان کے گلوں سے نیچے نہیں اُترے گا دین سے ایسے صاف نکل جائیں گے جیسا کہ تیر نشانہ سے خطا کر جاتا ہے لہٰذا جب تم ان سے ملو تو ان سے لڑو کیونکہ ان کی لڑائی میں لڑنے والے کو اللہ کے نزدیک قیامت کے دن ثواب ہوگا۔

اس حدیث شریف کے ترجمہ سے صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ خوارج سے کیوں جنگ کرنا ضروری ہے؟ اور ان سے قتال کرنے کی کیا وجوہات ہیں اب اس سے یہ دلیل اخذ کرنا کسی بھی صورت میں جائز نہیں ہے کہ یہ مجاہدین موجودہ حکمران کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے ہیں اور مسلح جدو جہد پر یقین رکھتے ہیں لھٰذا ضروری ہے کہ ان کو بھی خوارج میں شمار کیا جائے بلکہ ایک جماعت اس وقت خوارج ہوسکتی ہے جن

**اب وہ وقت آپہنچا ہے کہ حکمرانان پاکستان بوکھلاہٹ کا شکار اور ان کا انجام فرعون جیسا ہوگا کیونکہ فرعون بھی ایسی ہی دھمکی حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والوں کو دیا کرتا تھا اور وہ بھی اپنے آپ کو حق بجانب سمجھتا تھا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دہشت گردوں میں شمار کرتا تھا اس لئے اللہ تعالیٰ نے عبرت اور سبق کی غرض سے وہ واقعہ ذکر فرمایا۔**

میں وہ صفات پائی جائیں جو کہ حدیث شریف میں ہیں ۔

عن ابی سعید الخدریؓ قال بعث علیؓ و هو بالیمن بذهبة من تربتها الیٰ رسول الله ﷺ فقسمها رسول الله ﷺ بین اربعة نفر الاقرع بن حابس الحنظلی وعیینه بن بدر الفزاری وعلقمه بن علاثه العامری ثم احد بنی کلاب وزید الخیر الطائی ثم احد بنی نبهان قال فغضبت قریش فقالو اتعطی صنادیدنجد وتدعنا فقال رسول الله ﷺ انّی انّما فعلت ذالك لأتألّفهُم فجاء رجل كثّ اللحية مشرف الوجنتين غائر العينين ناتئی الجبين محلوق الرأس فقال اتّق الله یا محمد قال فقال رسول الله ﷺ فمن یّطع الله ان عصیته أیأ مننی علیٰ اهل الارض ولا تأ منو نی قال ثمّ أدبر الرجل فستأ ذن الرجل من القوم فی قتله یرون انّه خالد بن ولید فقال رسول الله ﷺ من ضئضئی هذا قوما یقرء و ن القران لا یحاوز حناجر هم یقتلون اهل الاسلام ویدعون اهل الأوثان یمرقون من الاسلام کما یمرق السهم من الرمیة لئن أدرکتهم لأقتلنّهم قتل عادٍ(رواه مسلم فی باب الخوارج)

ترجمہ: ابی سعیدؓ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے یمن سے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں کچھ مٹی ملا سونا بھیجا اور رسول اللہ ﷺ نے اسے چار آدمیوں میں تقسیم فرمایا اُقرع بن حابس عیینہ بن بدر علقمہ بن علاثہ پھر بنی کلاب کے ایک اور شخص زید خیر کو دیا اور پھر بنی نبہان میں سے ایک اور شخص کو دیا اس پر قریش ناراض ہوئے اور کہنے لگے کہ آپ ﷺ نجد کے سرداروں کو دیتے ہیں اور ہمیں نہیں دیتے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں ان لوگوں کو اس لئے دیتا ہوں کہ ان کے دلوں میں اسلام کی محبت پیدا ہو جائے اتنے میں ایک شخص آیا کہ اس کی داڑھی گھنی تھی گال ابھرے ہوئے تھے اور آنکھیں اندر دھنسی ہوئی تھیں ماتھا اونچا تھا اور سر منڈا ہوا تھا اس نے کہا کہ اے محمد اللہ سے ڈرو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اگر میں اللہ کی نافرمانی کروں تو پھر کون اس کی اطاعت کریگا اور اللہ نے مجھے زمین والوں پر امین مقرر کیا ہے اور تم مجھے امین نہیں سمجھتے پھر وہ آدمی پشت پھیر کر چل دیا قوم میں سے ایک نے قتل کرنے کی اجازت طلب کی لوگوں کا خیال تھا کہ وہ خالد بن ولید تھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس کی اصل (اولاد) میں سے ایک قوم ہوگی جو قرآن پڑھے گی مگر قرآن ان کے حلقوم سے نیچے نہیں اترے گا اہل اسلام سے قتال کریں گے اور بت پرستوں کو چھوڑ دیں گے اسلام سے ایسا نکلیں گے جیسا کہ تیر شکار سے نکلتا ہے اگر میں ان کو پالیتا تو انہیں قوم عاد کی طرح قتل کر دیتا۔

حدیث مذکور میں خوارج کی نشانی یہ بیان کی گئی کہ یہ لوگ بت پرستوں کو چھوڑ کر اہل اسلام سے قتال کریں گے ۔ اب آیئے اس بات پر توجہ دیں کہ اہل اسلام سے کون لڑتا ہے؟ امارت اسلامی افغانستان کے خلاف کفر کی اتحادی صف میں حکومت پاکستان کے فوجی آمر جنرل مشرف کھڑے ہو کر اتحادی صف کا اہم حصہ بن کر طالبان حکومت کو گرایا، اور دلیل یہ پیش کی کہ سب سے پہلے پاکستان اس کے بعد طالبان کو گرفتار کر کے امریکہ کے ہاتھوں فروخت کیا ، لال مسجد میں نفاذ شریعت کے مطالبہ کرنے والوں کو بے دردی سے شہید کیا، تمام ایجنسیوں میں مختلف ناموں سے آپریشن کر کے مجاہدین کو اپنے گھروں اور مال متاع سے بے دخل کر دیا، ون تھرٹی نامی توپوں سے بے تحاشا گولہ باری کر کے اہل وطن پر زمین تنگ کر دی گئی، ان کے مالوں کو نام نہاد امن کمیٹی والوں کے ہاتھوں لوٹا گیا ، رشتہ داروں ،عزیز و اقارب کو ایک دوسرے سے جدا کیا گیا، عوام کو جیلوں میں ڈال کر زبردستی مجاہدین دشمنی پر آمادہ کیا گیا۔

کفار سے دوستی کرنے والے حکمران اور فوج سینکڑوں ہزاروں بے گناہ مسلمانوں کا قاتل اور مغربی جمہوریت کی پیداوار کیسے مسلمان ٹھہر سکتے ہیں ۔ اکتوبر ۲۰۱۵ء کو نواز شریف نے امریکہ کے دورے پر اوباما ملاقات میں کہا کہ امریکہ سے دوستانہ تعلقات کے ۷۰ ستر سال پورے ہو چکے ہیں جبکہ اوباما نے مکمل اعتماد کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان نے اپریشن ضرب عضب اور نیشنل ایکشن پلان میں اہم کامیابیاں حاصل کی ہیں اور مجاہدین کے خلاف اقدامات کو سراہا۔ ظاہر ہے کہ ان تمام اقدامات میں مٹھائیاں تقسیم نہیں کی گئی بلکہ لاتعداد کمزوروں کو شہید کیا گیا اور بے شمار خاندانوں کو اُجھاڑ پھونک دیا گیا ۔ کشمیریوں کی حمایت میں نواز شریف نے روس ،امریکہ، برطانیہ کو خط لکھ کر انصاف کا مطالبہ کیا جو کہ مسلمانوں کے حق میں یہ عمل استہزاء ہی ہے کیونکہ ہمارے ارباب ریاست کافروں، قاتلوں سے انصاف کی توقع رکھتے ہیں یہی کام کافروں سے دوستی کی اعلیٰ مثال ہے جو قرآن کے حکم سے صریح خلاف ورزی ہے۔ اسی طرح ہمیشہ کفری ممالک سے شکایتیں کرتے رہتے ہیں کہ مجاہدین نے ہم کو تباہ کر کے رکھ دیا ہے عالمی طاقتوں کو چاہئے کہ پاکستان کے ساتھ مجاہدین کو ختم کرنے میں تعاون کریں۔ پھر ایسی غیر مسلم اور طاغوتی حکومت کے خلاف لڑنے والے مجاہدین کیسے خوارج ہو سکتے ہیں؟ اس غیر اصولی منطق کو کیسے تسلیم کیا جاسکتا ہے؟ مگر یہ کہ چند ٹکوں کی خاطر بعض لوگ اپنے مغربی باداروں کے نمک حلالی کیلئے یہ پاپڑ بیلنے کی کوشش کرتے ہیں۔

چونکہ اس مختصر کالم میں اتنی گنجائش نہیں کہ اس کے متعلق تمام مسائل کو تفصیل سے سپرد قلم کروں مگر چند ضروری اور موٹی موٹی باتیں پیش کرنا چاہتا ہوں درج بالا حدیث کا مصداق گو کہ مجاہدین پر چسپان کیا جاتا ہے اس لئے ہم اس کے متعلق وضاحت کرنا ضروری سمجھتے ہیں تا کہ اہل بصیرت پر عیاں ہو کہ دین اسلام اور احادیث مبارکہ میں کس طرح یہودیوں کا طریقہ مسلمانوں کی زبان پر جاری کیا گیا ہے اور بڑی دلیری سے قرآن و حدیث کو مروڑ مروڑ کر پیش کیا ۔ درج بالا حدیث امام مسلم نے باب الخوارج میں ذکر کیا ہے کہ اس سے مراد خوارج ہیں اور خوارج کے متعلق خوارج کی علامات وصفات کا بھی ذکر ہے اور اس کے ساتھ ایسی احادیث مبارکہ کا بھی ذکر کیا ہے جس سے مذکورہ حدیث کی مزید تائید ہوتی ہے، اور ساتھ ہی ہم نے اس بات کا بھی ذکر کیا

کہ حدیث مبارک میں خوارج کی جو علامات ذکر ہیں وہ کس طبقہ میں پائی جاتی ہیں جب خوب معلوم ہوا کہ خوارج کی علامات موجودہ پاکستانی فوج اور حکمرانوں میں ہیں تو فی البدیہہ یہ ثابت ہوا کہ یہ مرتدین ہیں کیونکہ مذکورہ علامات کے ساتھ ساتھ وہ تمام خباثتیں جو ایک مرتد کی خاصیت ہوتی ان حکمرانوں میں بدرجہ اتم موجود ہیں اس لئے اس میں کوئی شبہ باقی نہ رہا نیز یہ بھی ہے کہ آج کل کے زمانے میں کفر وارتداد ہی ہے ۔آپ ﷺ کی پیشنگوئی کے مطابق خلفاء راشدین کے زمانے میں خوارج کا ظہور ہوا اور شارح مسلم نے خوارج کا عقیدہ و نظریہ کو بیان کرتے ہوئے رقم طراز ہے۔

ذالك انهم لما حكموا بكفرمن خرجوا عليه من المسلمين استباحوا دماء هم وتركوا اهل الذمة قالو انفى لهم بذمتهم وعدلوا عن قتال المشركين واشتغلوا بقتال المسلمين عن قتال المشركين وهذا كله من آثار عبادات الجهال الذين لم يشرحوا صدورهم بنور العلم ولم يتمسكوا بحبل وثيق (المفهم شرح مسلم)

ترجمہ: یہ اس لئے کہ جن مسلمانوں نے خوارج سے مخالفت کی تو انہوں نے مسلمانوں کی خون ریزی کو جائز قرار دیا اور کفار کے بجائے مسلمانوں سے لڑنے پر مشغول ہوئے اور یہ اُن جہال کی عبادات ہیں جن کو علمی شرح صدر اور ایک مضبوط رسی کو پکڑنا نصیب نہیں ہوا۔اب تو روزانہ کئی مرتبہ نام نہاد وزیر اعظم پاکستان نواز شریف مجاہدین کو للکارتا ہے کہ دہشت گردو (مجاہدینو) تمہارے دن گنے جا چکے ہیں تمہارے لئے پاکستان کی سرزمین تنگ ہو چکی ہے عنقریب تم منطقی انجام کا سامنا کرو گے وغیرہ دھمکیاں اس بات کی واضح غمازی کرتی ہے کہ کیا ان ظالموں نے مسلمانوں کی خون ریزی کو جائز قرار نہیں دیا ہے؟ اب وہ صفات جس میں یہ ہے کہ کفار و مشرکین سے قتال چھوڑ کر (یعنی کفار سے دوستی کریں گے) اور داعیان حق کے مقابلے میں کھڑے ہو کر جنگ کریں گے اس ظالم اور خونخوار فوج میں نہیں پائی گئی ہیں؟۔

اب وہ وقت آ پہنچا ہے کہ حکمرانان پاکستان بوکھلاہٹ کا شکار اور ان کا انجام فرعون جیسا ہوگا کیونکہ فرعون بھی ایسی ہی دھمکی حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والوں کو دیا کرتا تھا اور وہ بھی اپنے آپ کو حق بجانب سمجھتا تھا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دہشت گردوں میں شمار کرتا تھا اس لئے اللہ تعالیٰ نے عبرت اور سبق کی غرض سے وہ واقعہ ذکر فرمایا۔

قَالَ فِرۡعَوۡنُ آمَنتُم بِهِ قَبۡلَ أَنۡ آذَنَ لَكُمۡ إِنَّ هَـٰذَا لَمَكۡرٌ مَّكَرۡتُمُوهُ فِي الۡمَدِينَةِ لِتُخۡرِجُواۡ مِنۡهَا أَهۡلَهَا فَسَوۡفَ تَعۡلَمُونَ ۝ لأُقَطِّعَنَّ أَيۡدِيَكُمۡ وَأَرۡجُلَكُم مِّنۡ خِلاَفٍ ثُمَّ لأُصَلِّبَنَّكُمۡ أَجۡمَعِينَ (سورة الأعراف)

ترجمہ: فرعون نے کہا کہ پیشتر اس کے کہ میں تمہیں اجازت دوں تم اس پر ایمان لے آئے؟ بیشک یہ فریب ہے جو تم نے مل کر شہر میں کیا ہے تاکہ اہلِ شہر کو یہاں سے نکال دو سو عنقریب (اس کا نتیجہ) معلوم کرلو گے ۔۔ میں (پہلے تو) تمہارے ایک طرف کے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں کٹوا دوں گا پھر تم سب کو سولی چڑھوا دوں گا۔

وَقَالَ الۡمَلأُ مِن قَوۡمِ فِرۡعَونَ أَتَذَرُ مُوسَى وَقَوۡمَهُ لِيُفۡسِدُواۡ فِي الأَرۡضِ وَيَذَرَكَ وَآلِهَتَكَ قَالَ سَنُقَتِّلُ أَبۡنَاءهُمۡ وَنَسۡتَحۡيِي نِسَاءهُمۡ وَإِنَّا فَوۡقَهُمۡ قَاهِرُونَ (سورة الأعراف)

ترجمہ: اور قومِ فرعون میں جو سردار تھے کہنے لگے کہ کیا آپ موسیٰ اور اس کی قوم کو چھوڑ دیجئے گا کہ ملک میں خرابی کریں اور آپ سے اور آپ کے معبودوں کو چھوڑ دیں وہ بولا کہ ہم اُن کے لڑکوں کو تو قتل کر ڈالیں گے اور لڑکیوں کو زندہ رہنے دیں گے اور بلا شبہ ہم اُن پر غالب ہیں۔

بلا شبہ نواز شریف بھی فرعون کا کردار اداء کر رہا ہے اور فرعونیت میں فرعون سے کم نہیں کیونکہ خونی رشتہ کی بنسبت باہمی نظریاتی رشتے بہت مضبوط ہوتے ہیں اور زمانہ قدیم کے کفار اور آج کے کفار کے درمیاں مشابہت یقینی ہے چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے،

" كَذَلِكَ قَالَ الَّذِينَ مِن قَبۡلِهِم مِّثۡلَ قَوۡلِهِمۡ تَشَابَهَتۡ قُلُوبُهُمۡ قَدۡ بَيَّنَّا الآيَاتِ لِقَوۡمٍ يُوقِنُونَ (سورة البقرہ)

ترجمہ: اسی طرح جو لوگ ان سے پہلے تھے وہ بھی انہیں کی سی باتیں کیا کرتے تھے۔ان لوگوں کے دل آپس میں ملتے جلتے ہیں۔جو لوگ صاحبِ یقین ہیں ان کے (سمجھانے کے) لئے ہم نے نشانیاں بیان کردی ہیں۔

### حضور ﷺ کے حلیہ مبارکہ

حضرت حسنؓ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے ماموں ہند بن ابی ہالہ سے حضور اکرم ﷺ کا حلیہ مبارک دریافت کیا اور وہ حضور ﷺ کے حلیہ مبارک کو بہت ہی کثرت سے اور وضاحت سے بیان کرتے تھے۔ مجھے یہ خواہش ہوئی کہ وہ ان اوصاف جمیلہ میں سے کچھ میرے سامنے بھی ذکر کریں تاکہ میں ان کے بیان کو اپنے لئے حجت اور سند بناؤں ۔(اور ان اوصاف جمیلہ کو ذہن نشین کرنے اور ممکن ہو سکے تو اپنے اندر پیدا کرنے کی کوشش کروں، حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر حضور ﷺ کے وصال کے وقت سات سال کی تھی۔اس لئے حضور ﷺ کے اوصاف جمیلہ میں اپنی کمسنی کی وجہ سے تامل اور کمال تحفظ کا موقع نہیں ملا تھا) ماموں جان نے حضور اکرم ﷺ کے حلیہ شریف کے متعلق یہ فرمایا کہ آپ ﷺ خود اپنی ذات وصفات کے اعتبار سے شاندار تھے ۔اور دوسروں کی نظروں میں بھی بڑے رتبہ والے تھے، آپ ﷺ کا چہرہ مبارک ماہ بدر کی طرح چمکتا تھا۔آپ ﷺ کا قد مبارک بالکل متوسط قد والے آدمی سے کسی قدر طویل تھا۔لیکن لانبے قد والے سے پست تھا، سر مبارک اعتدال کے ساتھ بڑا تھا، بال مبارک کسی قدر بل کھائے ہوئے تھے۔اگر سر کے بالوں میں اتفاقاً خود مانگ نکل آتی تو مانگ رہنے دیتے، ورنہ آپ ﷺ خود مانگ نکالنے کا اہتمام نہ فرماتے۔

(شمائل ترمذی، اردو ترجمہ)

کرایہ پرلا کر ڈیوٹی پر کھڑا کر دیا گیا تھا اس سے پہلے بھی دو ایسے واقعات مشاہدے میں آئے کہ شیر خوار بچوں کے نام بھی دہشت گردوں کی فہرست میں شامل کر دئے گئے جو بعد میں ان بچوں سے تھانوں میں نشان انگوٹھا لگوا کر رہا کئے گئے ۔اب عید قربان کے موقعہ پر قربانی جانوروں کی کھالوں کی شامت آئی کہ دینی مدارس یا دیگر خیراتی ادارے بغیر اجازت کھالیں جمع نہیں کر سکیں گے اس کی نگرانی کیلئے خصوصی مانیٹرنگ سیل قائم کیا گیا تا کہ ملک میں تمام اہل وطن کے قربانی کرنے والوں کا مکمل ریکارڈ فراہم کرے کیا ایسا اقدام خوف میں کمی کی ضمانت دے سکتا ہے ؟ حکمرانان پاکستان کا خوف ایٹم بم ، بھاری توپوں ،ایف سولہ طیاروں اور کوبرا ہیلی کاپٹروں کے ہوتے ہوئے بھی کم نہ ہوا اپنے آپ کو محفوظ بنانے کی کوئی بھی تدبیر عمل میں لائے بغیر نہ چھوڑا صرف ایک ہی حربہ باقی تھا کہ میڈیا پر پابندی لگائی جائے بی بی سی کے مطابق حکومت پاکستان نے پاکستانی میڈیا پر پابندی مزید سخت کر دی۔

پاکستان الیکٹرانک میڈیا ریگولیٹری اتھارٹی (پیمرا) نے ۲۷ تنظیموں کے متعلق کوریج کو ممنوع قرار دیا ہے مگر ساتھ ساتھ یہ مضحکہ خیز اور متضاد بیان بھی جاری کیا ہے کہ اس پابندی سے آزادی اظہار رائے پر بُرا اثر نہیں پڑے گا۔ایک طرف آزادی اظہار رائے کے بلند بانگ دعوے اور دوسری طرف میڈیا کوریج کو محدود کرنا۔اس پابندی کو فرعون وقت کے مفاد میں قانونی جواز بھی فراہم کیا گیا۔بی بی سی کے مطابق لاہور ہائیکورٹ اور قانون نافذ کرنے والے اداروں نے کہا ہے کہ ان پروگراموں کی وجہ سے جرائم میں اضافہ ہو رہا ہے جرائم سے مراد طالبان کارروائیوں کا کوریج ہے نہ کہ فلموں ڈراموں اور فحاشیوں کی خبریں واشتہارات۔

یہ آزادی کیسی آزادی ہے کہ کسی کا موقف سننے کا حوصلہ ان حکمران اور فوج میں نہیں۔حکومتیں تو ہمیشہ افہام اور تفہیم کی باتیں کرتی ہیں لیکن جب خوف کا غلبہ ہوا تو انصاف کا گلا گھونٹنے کیلئے آزادی اظہار رائے پر پابندی لگا دی گئی اور مسلمانوں کی زبانوں پر قفل لگا کر قوت گویائی کو سلب کیا۔

لیکن دوسری جانب شرمین عبید کی زبان پر مہر سکوت نہ لگا سکے جب وہ پاکستان کو بدنام کرنے کی درپے تھی کیونکہ امریکہ جیسا ملک اس کی پشت پناہی کر رہا ہے۔

### آپریشن ہی آپریشن

آپریشن کا نام سنتے ہی ہر کسی کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں بلکہ اگر یوں کہا جائے کہ رونگٹے کھڑے کے کھڑے رہ جاتے ہیں تو بے جا نہ ہوگا جس طرح کہ لوگ مختلف ہوتے ہیں اسی طرح آپریشن بھی مختلف ہوتے ہیں طالبان کے خلاف آپریشن، طالبان کا حکمرانوں کے خلاف آپریشن، پولیس کے خلاف آپریشن، حکومت کا عوام کے خلاف آپریشن ،پولیس ہتھ ریڑوں کے خلاف آپریشن ،ہسپتالوں میں ڈاکٹروں کا مریضوں کے خلاف آپریشن ، پاناما لیکس پیپر کا نواز شریف کے خلاف آپریشن الغرض ہر چیز کا آپریشن ہوتا ہے لیکن یاد رہے کہ آپریشن سے صرف وہ لوگ خوف کھاتے ہیں جس کو آپریشن کا سامنا ہو چاہے وہ کوئی بھی آپریشن ہو۔میڈیا پر آپریشن کا نام سنتے سنتے لوگ تھک چکے ہیں کہ آخر یہ بلا کب ٹل جائے گی جو کسی کی جان بخشی نہیں کرتی ہے بلکہ اس سایہ کی طرح ہے جو ہر انسان کے ساتھ لگی رہتی ہے۔

اس مرتبہ نواز شریف کو دیگر آپریشنوں کے علاوہ دل کے آپریشن کا سامنا ہوا شاید پاناما لیکس نے نواز شریف کے دل پر فشار بڑھا کر شریانوں کو نقصان سے دوچار کیا اب چار و ناچار پاکستان میں علاج کے بجائے لندن میں علاج کرنا ہی بہتر فیصلہ ہے کیونکہ جن لوگوں نے نواز شریف کے دل کے شریانوں میں خلل پیدا کیا تھا وہی لوگ اس کو بہتر طور پر ٹھیک کر سکتے ہیں لیکن ہمارا بھی ایک مفت مشورہ ہے کہ لندن میں ڈاکٹروں کو چاہئے کہ نواز شریف کا آپریشن کرتے وقت ان باتوں کا خاص خیال رکھے اول یہ کہ پہلی فرصت میں امریکہ سے دوستی کا خیال اس کے دل سے نکال پھینکے کیونکہ یہی جراثیم ہے کہ نواز شریف کی بیماری کا سبب ہے دوم یہ کہ چونکہ پاناما لیکس نے نواز شریف کو پاکستانیوں کے سامنے شرمندہ کیا ہے اس لئے ایک عدد پاناما لیکس پرچہ اس کے دل میں فٹ کریں تا کہ نواز شریف پاناما لیکس کی جفا کاری تا روز قیامت نہ بھول پائے۔

### غفلت کا نبوی علاج:

نبی کریم ﷺ پر قربان جائیے کہ آپ ﷺ نے ایک ایسا طریقہ بتا دیا کہ اگر اس پر عمل کرو گے تو پھر دنیا کے یہ کام تمہیں غافل نہیں کر پائیں گے، وہ طریقہ یہ بتا دیا کہ ہر قدم پر اور ہر کام سے پہلے ایک ایک دعا تلقین فرما دی ہے کہ:

جب صبح کو بیدار ہو تو یہ دعا پڑھو، جب گھر سے نکلو تو یہ دعا پڑھو، جب بازار میں جاؤ تو یہ دعا پڑھو ،جب کھانا سامنے آئے تو یہ دعا پڑھو، جب کھانا کھا چکو تو یہ دعا پڑھو، جب پانی پیو تو یہ دعا پڑھو، جب بیت الخلاء میں جاؤ تو یہ دعا پڑھو، جب بیت الخلاء سے باہر نکلو تو یہ دعا پڑھو، جب سونے کیلئے بستر پر لیٹو تو یہ دعا پڑھو، یہاں تک کہ فرمایا کہ جب میاں بیوی کی تعلقات قائم کرو تو یہ دعا پڑھو۔

یہ تمام مسنون دعائیں جو نبی کریم ﷺ نے تلقین فرمائی ہے ان کا مقصد یہ ہے کہ یہ جو انسان دنیا کے کام دھندوں میں لگنے کی وجہ سے غفلت میں مبتلاء ہو جاتے ہیں اس کو اس غفلت سے بچایا جائے ، جو آدمی ہر کام سے پہلے ایک دعا پڑھ رہا ہے تو ایسے شخص کو یہ دنیا اللہ تعالیٰ سے کیسے غافل کر دے گی؟ ایسے شخص کو یہ دنیا غافل نہیں کر سکتی، کیونکہ وہ تو ہر موقعہ پر اللہ تعالیٰ کا ذکر کر رہا ہے۔

(روح کی بیماریاں اوران کا علاج، از مفتی تقی عثمانی صاحب)

# دکھی انسانیت تمہاری منتظر ہے

قاری زید مہند صاحب

اللہ رب العالمین نے اس کرہ ارض کو وجود بخشا اور اس میں مختلف اقسام کی مخلوقات پیدا کئے، بہتے دریا، جامد پہاڑ، لہلہاتے کھیت، گھنے جنگلات اور مختلف اقسام کے چوپائے، ان سب کو انسان کی سہولت کیلئے پیدا کیا اور ان سب مخلوقات میں سے انسان کے بارے میں فرمایا:

لَقَدُ خَلَقُنَا الُإِنسَانَ فِیُ أَحُسَنِ تَقُوِیُمٍ (التین)

ترجمہ: یقیناً ہم نے انسان کو بہترین صورت میں پیدا کیا۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے اس بہترین تخلیق (یعنی انسان) کے مقصد تخلیق کو بھی بیان فرمایا:

وَمَا خَلَقُتُ الُجِنَّ وَالُإِنسَ إِلَّا لِیَعُبُدُونِ (الذاریات)

ترجمہ: میں نے جنات اور انسانوں کو محض اس لئے پیدا کیا ہے کہ وہ صرف میری عبادت کریں۔

لیکن دور حاضر کے سیکولر اور لادین طبقے نے اللہ تعالیٰ کے اس فرمان سے کھلی بغاوت کی ہوئی ہے اور انسانیت کو اللہ تعالیٰ کی بندگی سے دور کر رہے ہیں اور ان لوگوں کو جو اللہ تعالیٰ کی بندگی کا حق ہر حال میں ادا کرنا چاہ رہے ہیں، ان کے مقابلے پر آئے ہوئے ہیں اور اپنی پوری توانائی اس پر صرف کر رہے ہیں، کہ انسانوں کو اللہ تعالیٰ کی راہ یعنی اللہ کی عبادت اور زمین پر خلافت کے قیام سے ہٹا کر شیطان کی راہ یعنی ابلیس کی عبادت اور زمین پر جمہوریت کے قیام پر لگا دیا جائے۔

اگر پچھلے صرف ایک صدی کی تاریخ کا مطالعہ کیا جائے تو اس سیکولر طبقے نے انسانیت کے خلاف بڑے بڑے جرائم کا ارتکاب کیا ہے، صرف مسلمانوں کے خلاف ہی نہیں بلکہ تمام انسانیت کے خلاف کئے، اگر ایک طرف ہٹلر کی قتل وعارت ہو، جس نے لاکھوں انسانوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا اور آباد شہر صفحۂ ہستی سے مٹ گئے یا پھر دوسری طرف ماوزے تھنگ کی خباثت کہ جس نے چین میں ایسا قانون نافذ کیا کہ ہر ایک خاندان ہر بچہ اور تمام مردوں کی نس بندیاں اور عورتوں کی ٹیوب بندیاں کر کے ایسا قتل عام کیا گیا کہ اگر ستر سالوں کے اعداد وشمار کو جمع کیا جائے تو بلا مبالغہ یہ اعداد وشمار کروڑوں میں ہونگے، یعنی کروڑوں انسانوں کو جینے سے پہلے موت کے گھاٹ اتار دیا گیا، انسانی حقوق کے ٹھیکہ دار امریکہ کی ہیروشیما اور ناگاسا کی پر ایٹم بم پھینکنا ہو یا افغانستان، عراق وشام میں کارپٹ بمباریاں، برما کے مظلوم مسلمانوں پر بدھاؤں کے مظالم ہو یا کشمیری مسلمانوں پر گائے کے ہولناک ظلم، یا یہودی فری میسنری کی لیبارٹریوں میں بننے والے جراثیم، جس سے براعظم افریقہ کے لاکھوں انسانوں کا قتل کیا گیا اور ان ایڈز اور نئے نئے بیماریوں کے تحفے دئے گئیں۔ عرض دنیا بھر میں ہر جگہ انسان اس سیکولر طبقے کی قتل وغارت سے پریشان ہیں اس نئے دین سیکولرزم کے پیروکار مختلف طریقوں سے انسانیت کا قتل عام کر رہے ہیں، جس میں سے چند مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) ٹیکس کے ذریعے

(۲) جدید ہتھیاروں کے ذریعے

(۳) جدید میڈیکل کے ذریعے

(۴) فیملی پلاننگ کے ذریعے

(۵) نشے کے نئے اقساموں کے ذریعے

(۶) زمین کے پلیٹوں سے چھیڑ چھاڑ کر کے مصنوعی زلزلوں کے ذریعے

اس سیکولر طبقے کی قتل وغارت سے آبی مخلوق بھی محفوظ نہ رہ سکی، سمندر میں جدید اور زہریلی میزائلی اور بموں کے تجربات کر کے لاکھوں آبی مخلوقات کا قتل کیا گیا، قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ ان ہی لوگوں کے متعلق فرمایا:

ظَهَرَ الُفَسَادُ فِیُ الُبَرِّ وَالُبَحُرِ بِمَا كَسَبَتُ أَیُدِیُ النَّاسِ لِیُذِیُقَهُم بَعُضَ الَّذِیُ عَمِلُوا لَعَلَّهُمُ یَرُجِعُونَ (الروم)

ترجمہ: خرابی پھیل گئی ہے خشکی اور تری میں لوگوں کے اعمال کے نتیجہ میں تاکہ اللہ تعالیٰ ان کے بعض اعمال کا مزہ چکھادے اور وہ باز آجائیں۔

اور بقول شاعر:

زلزلے ہیں، بجلیاں ہیں، قحط ہے، آلام ہیں
جمہوریت کے ڈسنے سے انسانیت پر آئے یہ ایام ہیں

ایک طرف سیکولر طبقے کے مظالم ہیں اور دوسری طرف امت محمد ﷺ کے نوجوان جو خواب غفلت سے بیدار ہونے کا نام نہیں لے رہے، اس امت کا کام تو اس دنیا سے فتنے کی سرکوبی تھا اور ہے۔

اے نوجوانانِ امت! اپنا فرض سمجھو اور اسے انجام دو جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے ذمے لگایا ہے، اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتے ہیں:

وَقَاتِلُوهُمُ حَتَّى لَا تَكُونَ فِتُنَةٌ وَيَكُونَ الدِّينُ كُلُّهُ لِلّه فَإِنِ انتَهَوُاُ فَإِنَّ اللّهَ بِمَا يَعُمَلُونَ بَصِيرٌ (الانفال)

ترجمہ: اور تم ان سے اس حد تک لڑو کہ ان میں فساد باقی نہ رہے۔

كُنتُمُ خَيُرَ أُمَّةٍ أُخُرِجَتُ لِلنَّاسِ تَأُمُرُونَ بِالُمَعُرُوفِ وَتَنُهَوُنَ عَنِ الُمُنكَرِ

وَتُؤْمِنُونَ بِاللّٰہِ (آل عمران)

ترجمہ:تم بہترین امت ہو جولوگوں کیلئے پیدا کی گئی ہے کہ تم نیک باتوں کا حکم کرتے ہو اور بری باتوں سے روکتے ہو اور اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہو۔

دنیا بھر میں جہاں کہیں بھی فتنہ ہو اس کی سرکوبی اور جہاں کہیں برے کام اور بری باتیں ہوں اس کا روکنا اس امت کی فرض منصبی ہے،تو امت کے نوجوانو!اٹھو اور انسانیت کو ان وحشی حیوانوں ، جادوگروں اور ان کالے بھیڑیوں سے آزاد کرو جو انسانیت سے خون کا آخری قطرہ بھی چوس لینا چاہتے ہیں ، میدان سج چکے ہیں آج مقابلہ ہے:

رحمانیت اور شیطانیت کا

حق اور باطل کا

انسانیت اور وحشی حیوانیت کا

علم اور جہالت کا

وحی اور طلسم کا

اسلام اور کفر کا

یہ انسانیت دشمن اس دنیا کو مکمل طور پر اپنے کنٹرول میں لینا چاہتے ہیں ، جہاں پر ان کے بنائے ہوئے (انسان کے بنائے ہوئے) قوانین ہوتا کہ ان کے سفلی خواہشات کی تکمیل ہو سکے اور یہ قوانین ان کے وحشی حیوانی تسکین کا سامان کئے ہوئے ہوں اور الٰہی قوانین کے فوائد سے ساری انسانیت کو محروم کیا جائے ،انشاء اللہ آپ کے اٹھنے کی دیر ہے، بقول اقبالؒ:

جب اس انگارہ خاکی میں ہوتا ہے یقین پیدا
تو کر لیتا ہے یہ بال و پر روح الامین پیدا

آخر میں مولانا ابوالحسن علی ندوی صاحبؒ کی شہرہ آفاق کتاب ''انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج وزوال کا اثر'' سے ایک اقتباس نقل کرنا مناسب سمجھتا ہوں، چنانچہ مولانا فرماتے ہیں:

''عالم اسلامی کا پیغام اللہ ،رسول اور اس کی قیادت پر ایمان لانے کی دعوت دیتا ہے ،اس کا صلہ یہ ملے گا کہ تاریکیوں سے نکل کر روشنی کی طرف انسان کی عبادت سے نجات پا کر اللہ کی عبادت کی طرف دنیا کے تنگنائی سے نکل کر عالم کی وسعت کی طرف ، مذاہب کے جور وستم سے بچ کر عدل اسلامی کی طرف آنا نصیب ہوگا۔''

اس پیغام کی اہمیت سامنے آچکی ہے اور اس زمانہ میں اس کا سمجھنا دوسری زمانہ کی بنسبت زیادہ آسان اور سہل ہے، آج جاہلیت سر بازار رسوا ہو چکی ہے، اس کے چھپے ڈھکے عیب نگاہوں کے سامنے آگئے ہیں، دنیا اس سے عاجز آچکی ہے، لہٰذا جاہلی قیادت کو چھوڑ کر اسلامی قیادت کی طرف منتقل ہونے کا یہ خاص وقت ہے، بشرطیکہ عالم اسلامی اس کیلئے کھڑا ہو اور اس پیغام کو پوری عظم واخلاص وجرأت وعزیمت کیساتھ اپنالے اور اس پیغام کو دنیا کا نجات دہندہ باور کریں اور یقین کرے کہ پستی وتباہی سے دنیا کو صرف یہی پیغام نجات دلا سکتا ہے۔

سبق پھر پڑھ صداقت کا عدالت کا شجاعت کا
لیا جائے گا کام تجھ سے دنیا کی امامت کا

## رباط یعنی پہرہ داری کا نصاب چالیس دن ہے

علامہ ابن المنذرؒ فرماتے ہیں: ہمیں حضرت عطاء سے روایت پہنچی ہے کہ انہوں نے فرمایا مکمل رباط چالیس دن کا ہے (الاوسط)

امام احمد ابن حنبل سے پوچھا گیا کہ کیا رباط کیلئے کوئی مدت ہے؟ انہوں نے فرمایا ہاں چالیس دن۔

اسحاق فرماتے ہیں کہ یہ رباط کی زیادہ سے زیادہ مدت کا بیان ہے ورنہ ایک دن ،ایک رات یا ایک گھڑی کے پہرہ داری بھی رباط ہے۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: مکمل پہرہ داری چالیس دن کی ہے جس نے چالیس دن تک پہرہ داری کی اور اس دوران اس نے خرید وفروخت بھی نہ کی اور کوئی بدعت بھی نہیں گھڑی، تو گناہوں سے ایسا پاک ہو جائے گا جس طرح ماں سے پیدا ہوتے وقت پاک تھا۔ (مجمع الزوائد،الطبرانی)

ایک روایت میں ہے کہ نبی کریم ﷺ سے پوچھا گیا کہ کونسا رباط (پہرہ داری) سب سے افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: سمندر کی پہرے داری ، پس جس شخص نے سمندر کے محاذ پر چالیس راتوں تک پہرہ دیا تو گویا اس نے ستر مقبول حج کر لئے اور یہ راتیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک دنیا اور اس کے تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہیں۔ (شفاء الصدور)

ایک روایت میں ہے کہ انصار میں سے ایک شخص حضرت عمر بن خطابؓ کی خدمت میں حاضر ہوا، اس پر آپ نے پوچھا تم کہاں تھے؟ اس نے کہا میں پہرہ دینے سرحد پر گیا تھا، آپؓ نے پوچھا کتنے دن تم نے پہرہ دیا؟ اس نے کہا تیس دن، حضرت عمرؓ نے فرمایا: تم نے چالیس دن کیوں نہ پوری کر لیئے؟ (مصنف عبدالرزاق)

حضرت عبداللہ بن عمر کے ایک صاحبزادے نے تیس راتیں سرحد پر پہرہ دیا اور واپس لوٹ آئے۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا: میں تجھے قسم دیتا ہوں کہ واپس جاؤ اور دس راتیں اور پہرہ دیکر چالیس دن پوری کرو۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

قسط پنجم

# عالم اسلام کفری نظریاتی جنگ کے حصار میں

مولانا قاضی عمر مراد صاحب

کسی زمانے تک تو جزیرۃ العرب اس ناپاک مغربی تہذیب سے قدرے پاک رہا مگر بعض مورخین کے بقول جزیرۃ العرب اور مغرب کا یہ تعلق اور رشتہ ۱۹۳۲ء میں قائم ہوا یہ ماحول مغرب کیساتھ جزیرۃ العرب میں پائی جانی والی قدرتی تیل کی وافر مقدار میں پیداوار اور تجارت کے ذریعہ سے پیدا ہوا۔مغربی تہذیب نے جزیرۃ العرب کی ریتلی دیوار کو بآسانی عبور کیا جدید مصنوعات اور مغربی مال سیلاب کی طرح اُمنڈ پڑا وسائل راحت اور سامان تعیش کی فراوانی نے شیطانی معیار زندگی کو اچانک بلند کیا۔

مگر برخوردار کا اصل چہرہ اس وقت بے نقاب ہوا جب میڈیا پر بیان دیتے ہوئے کہنے لگے کہ مجاہدین دقیانوس اسلام پر عمل کر کے اسلام کو بدنام کر رہے ہیں۔اس بیان کو جاری کرنے کا مقصد صاف ظاہر ہے کہ شاہ سلمان اپنے مغربی آقاؤں کو خوش کرنے کیلئے مجاہدین پر دقیانوسیت کا الزام لگا رہے ہیں ۔ تا کہ اہل مغرب کو مغرب پسندی اور روشن خیالی کا یقین دلایا جائے۔

زندگی کی وہ سادگی جفاکشی بلند ہمتی اور حوصلہ مندی جو کسی زمانے میں عربوں کی خصوصیات تھیں یکسر ختم ہوئیں چنانچہ ایک امریکی مصنف ڈان پریٹس اپنی کتاب ،دی میڈل ایسٹ ٹوڈے، میں لکھتا ہے دوسری جنگ عظیم کے بعد بہت سے روایتی اثرات ''دینی عقائد'' تیل سے حاصل ہونے والی دولت کی وجہ سے ضعیف ہوگئے اس لئے کہ عرب کے شیوخ اور اعلیٰ خاندانوں کے افراد تیل کی دولت سے مالا مال ہو چکے تھے ان کو مغربی مصنوعات انوکھی اور دلکش چیزوں نے متاثر کیا غریب طبقے نے شاہی خاندانوں کی شہزادوں کی یہ حالت دیکھ کر اپنی سابقہ محنت کشی اور سادگی کو چھوڑ کر شہروں کے اردگرد چکر لگانا شروع کیا۔اور صحرا میں خشک زندگی بسر کرنے والوں کو بدوی وغیرہ جیسے حقیر ناموں سے یاد کیا جانے لگے۔اب سعودی عرب میں پہلے زمانے کی طرح صحرا میں حکومت کرنے والے وہابی مکتبہ فکر کے شیوخ کی وہ حیثیت باقی نہ رہی بلکہ وہ مشرقی شان وشوکت کے ساتھ ہر قسم کے سامان راحت اور عیش کے ساتھ زندگی گزارتے ہیں انتہائی مہنگے داموں والی گاڑیاں اور دیو ہیکل عالی شان محلات میں سو گھوڑے بیچ کر سوتے ہیں۔

اگر اہل عرب اپنے آپ کو دنیا میں خود کفیل بنانے کیلئے سنجیدہ کوشش کرتے اور مکمل منصوبہ بندی کے ساتھ ملک کو تعمیری لائینوں پر ترقی دینے اور مستحکم کرنے کیلئے محنت کرتے تو یہ ملک آج بری طرح مغرب کا دست نگر نہ ہوتا جس سے اہل عرب کے حالات مزید بگڑ کر خراب ہوئے۔وہ عرب جو تمام دنیائے عرب وعجم کے مسلمانوں کی نظر میں حرمین شریفین کی وجہ سے معزز ترین مسلمان تصور کئے جاتے تھے اب ان کے دینی عقائد میں پختگی نہ رہی۔بلکہ مغرب اور مغربی تہذیب کی خوب دیوانے نکلے اس پر مولانا مسعود از ہر صاحب لکھتے ہیں۔حضور اکرم ﷺ تمام مسلمانوں کو عموماً اور عرب کے مسلمانوں کو خصوصاً یہود ونصاریٰ کے ناپاک اثرات سے بچانا چاہتے تھے۔وجہ یہ تھی کہ عربوں پر یہود ونصاریٰ کا اثر جلدی پڑتا ہے اور طویل عرصہ سے عرب کے اُمی یہودیوں کے ظاہری علوم وفنون سے بہت متاثر تھے جس طرح آج کے اوباش عرب یہودیوں کی تہذیب سے متاثر ہیں۔( یہود کی چالیس بیماریاں از مولانا مسعود از ہر صاحب ص۳۲ مکتبہ عرفان لاہور)

امام کعبہ قاری السدیس نے تو متعدد بار یہود ونصاریٰ کی خوشنودی کے خاطر مجاہدین اسلام کی مخالفت اس کے علاوہ پرویز مشرف جیسے ظالم اور چنگیز صفت انسان کے حضور میں دعائیہ کلمات بھی پیش کئے رہی سہی کسر سعودی مفتی اعظم نے پوری کردی اس نے بلعم ابن باعور کی مثال قائم کی اور فدائیان اسلام کے متعلق ایک نامعقول اور غیر شرعی موقف اپنایا جس سے مسلمانوں کو بہت دکھ ہوا جب سعودی نیا فرمانروا شاہ سلمان تخت سلطنت پر براجمان ہوا تو بہت سے سادہ لوح مسلمان اس خوش فہمی میں مبتلا تھے کہ نیا فرمانروا اسلامی ذہنیت کا مالک ہے شاید کمزور اور بے بس مسلمانوں کا سہارا بنے گا۔مگر برخوردار کا اصل چہرہ اس وقت بے نقاب ہوا جب میڈیا پر بیان دیتے ہوئے کہنے لگے کہ مجاہدین دقیانوس اسلام پر عمل کر کے اسلام کو بد نام کر رہے ہیں۔اس بیان کو جاری کرنے کا مقصد صاف ظاہر ہے کہ شاہ سلمان اپنے مغربی آقاؤں کو خوش کرنے کیلئے مجاہدین پر دقیانوسیت کا الزام لگا رہے ہیں۔تا کہ اہل مغرب کو مغرب پسندی اور روشن خیالی کا یقین دلایا جائے۔سعودی شاہان نے مغرب سے مزید سرٹیفکیٹ حاصل کر کے اپنی ملک میں آزادی حقوق نسواں پر بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور خواتین کیلئے ڈرائیونگ کی آزادی سرکاری اور غیر سرکاری محکمہ جات میں کام کرنیکی اجازت اور حرمین شریفین کی تعمیر میں غیر مسلموں سے مشورے اور داخلہ پر پابندی کو ختم کرنا یہ سب شاہوں کا نیا نظریہ مغرب پرستی کا واضح عملی ثبوت ہے۔

جبکہ شاہ صاحب کا یہود ونصاری سے نئے معاہدے اور دوستانہ تعلقات اور نیک نیتی پر مبنی داستان الگ ہے۔بعض مسلمان بھائیوں کو معلوم ہونا چاہئے کہ دراصل دقیانوسیت بعثت نبوی ﷺ سے پہلے دور جاہلیت کے زمانے کا نام ہے جس میں لوگ توہمات پر مبنی فرسودہ روایات کو اصلی سمجھتے تھے۔جب نور نبوت ﷺ کا ظہور ہوا اور آپ ﷺ نے ان

جعلی اور فرسودہ روایات پر عمل کرنے سے منع فرمایا اور متبادل میں اعلیٰ درجہ کا الٰہی نظام پیش کیا تو کفار نے جواباً کہا کہ آپ ﷺ جو کچھ کہہ رہے ہیں یہ بات ہم نے اپنے آباو اجداد سے سنی تک نہیں۔

یہ ہے اسلام اور دقیانوسیت کا آسان اور مختصر سا پس منظر اس سے ثابت ہوا کہ سعودی شاہ سلمان کا نظریہ زمانہ جاہلیت کا دقیانوس نظریہ ہے۔ اُس کے زعمِ باطل میں قرآن وحدیث پر عمل کرنا دقیانوسی ہے اہل عرب کے متعلق یہ مختصر سی بات مشت نمونہ خروار سے زیادہ نہیں درحقیقت عربوں کے آج کل کے حالات کا اگر بغور جائزہ لیا جائے تو خون کی آنسو رونا پڑتا ہے کیونکہ اسلام کے رکھوالوں نے خود اسلام پر شب خون مارا بقول شیخ سعدی شیرازیؒ

شنیدم گوسفندے رابزرگے
رہانیداز دہان دست گرگے
شبانگاہ کار برحلقش بمالید
روان گوسفنداز وے بنالید
کہ از چنگال گرگم درربودی
چودیدم آخرش خودگرگ بودی

ترجمہ: کسی زمانے میں ایک شخص تھا جس نے بکری کو ایک درندے کے چنگل سے چھڑایا گھر آکر رات گئے اس شخص نے بکری کے حلق پر چھری پھیر دی تو اس وقت بکری کی روح نے قیدِ جسم سے پرواز کر کے روتی ہوئی کہہ رہی تھی کہ تو نے مجھے پہلے درندے کی چنگل سے آزاد کرایا لیکن آخر میں تو خود میرے لئے ایک درندہ ثابت ہوا۔

سعودی فرمانروا نے ایک اور نرالا کارنامہ یہ سرانجام دیا کہ مجاہدین کو کچلنے کیلئے بننے والی اتحاد کی سرپرستی کا بیڑا اپنے سر پر اُٹھالیا گویا کہ اسلام اور مسلمانی کی آڑ میں اسلام کا خاتمہ کرنا چاہتے ہیں۔

ترکی اور مغربی تہذیب:

ترکیہ میں مغربی تہذیب کی مداخلت بڑا دلچسپ اور سنسنی خیز ہونے کیساتھ رونگٹے کھڑی کردینے والی داستان ہے کیونکہ ترکیہ وہ ملک تھا جس میں ماضی قریب تک خلافت قائم تھی اس نظام خلافت کو اسلام دشمن اور مغرب پرست عناصر نے سرنگوں کیا جس سے مسلمان قوم ہمیشہ کیلئے زبون حالی کا شکار اور زخم خوردہ ہوگئی اور شاید یہ زخم عرصہ دراز تک مندمل ہونے میں نہیں آئے گا۔

کیونکہ مغربی تہذیب تیزی سے ترکیہ میں داخل ہورہی تھی وہاں کے قائدین رہنما علماء کرام نے کوتاہی اور تغافل سے کام لیا فکری رہنمائی اور جرأت کا ثبوت دینے میں ناکام رہے کیونکہ ترکی اُمرآء نے خلافت کو اپنے مخصوص مصالح اور ذاتی مفاد کیلئے استعمال کیا ۱۹۰۰ء سے پہلے ترکیہ میں عثمانی خلافت طاقتور تازہ دم اور ترقی سے بھرپور ملک تھا ہر طرح کی احساس کمتری سے محفوظ خودشناسی اور خوداعتمادی کی دولت سے مالا مال تھا اور کسی کی ذہنی غلامی اور مرعوبیت میں مبتلاء نہیں تھا اُس وقت اہل ترک کی مثال ایک فاتح قوم کی سی تھی پھر ۱۹۰۰ء کی ابتداء میں آہستہ آہستہ اپنی مفتوح قوم کی تہذیب معاشرت اور علوم وفنون سے متاثر ہونے لگی آخر کار اُنہوں نے مفتوح قوم کا دین اور اُن کی تہذیب پوری طرح قبول کیا خوداعتمادی اور خودشناسی کا جوہر ان کے اندر باقی نہ رہا۔

۱۹۰۸ء میں مصطفیٰ کمال جو کہ فرانس کا تربیت یافتہ تھا حکومت میں اصلاحات کے نام پر تبدیلیاں شروع کی اور ملک کو جدید خطوط پر اُستوار کرنے اور مزید تعمیر وترقی کی خاطر مغربی اصولوں سے ہم آہنگی پیدا کر کے تجدّد پسندی کا نظریہ عام کیا سلطان سلیم ثالث ۱۸۰۷ء کی مخالفت کی اُس وقت ترکیہ میں دیگر تحریکیں بھی تھیں جو سلطان سلیم ثالث سے دست وگریبان تھیں ان تحریکوں کی مخالفت کی وجوہات یہ تھی کہ سلطان سلیم ثالث سے خلافت میں موجود خامیوں اور کمزوریوں کو دور کر کے اصلاح کے خواہاں تھے مگر بدقسمتی سے ان تحریکوں کا شوروغوغا مصطفیٰ کمال کے حق میں مفید ثابت ہوا دوسری جانب ترکیہ کی وہ نئی نسل جو مغربی ممالک کی درس گاہوں سے لکھ پڑھ کر فارغ ہوچکی تھی مصطفیٰ کمال کی آواز میں آواز ملا کر عثمانی خلافت کو سوہانِ روح تک پہنچانے میں مددگار ثابت ہوئی اِس نسل کی فکری لغزش اور باغیانہ سوچ نے ترکیہ کو جلد از جلد مغربی بنانے پر کمربستہ کیا مصطفیٰ کمال کو اپنے کارکنوں اور حامیوں سے یہی اُمید تھی مصطفیٰ کمال کے نزدیک ترکی کی حیثیت ایک مُردہ جسم کی سی تھی جس میں وہ مغربیت اور جمہوریت کی ایک نئی روح پھونکنا چاہتے تھے ترکیہ کو جدید خطوط پر اُستوار کرنے کیلئے مصطفیٰ کمال کی قیادت میں دینی شعور اور اسلامی جذبہ کو کچلنے کیلئے قوم کا رُخ مادہ پرستی قوم پرستی اور مغربی تہذیب کو عملی جامہ پہنانے کیلئے تشدد سے کام لینا پڑا۔

مورخین کے بقول مصطفیٰ کمال کی سنِ پیدائش ۱۸۸۰ء یا ۱۸۸۱ء ہے بعض مورخین نے والد کا نام علی رضا بتایا ہے مگر ابوحیدر المقدسی ترجمہ دکتور عبداللہ عبدالرحمٰن نے اپنی تصنیف کتاب الرجل الصنم میں من هذالرجل یعنی یہ شخص کون ہے کے عنوان کی ذیل میں لکھا ہے کہ والدہ کا نام توزبیدہ ہے جو کہ ایک فاحشہ عورت تھی اور والد کا نام معلوم نہیں کیونکہ جب زبیدہ شہر سلانیک میں ابدوش آغا نامی شخص کے ساتھ رہتی تھی اور وہ مرگیا تو مصطفیٰ کمال بارہ سال عمر کا تھا اپنے خاندان والوں نے اس کو میراث میں حق دینے سے اس لئے انکار کیا کہ یہ حرامی ہے اس وجہ سے مصنف لکھتے ہیں:

جعله الله بلا نسب عبرة أو لى الألباب لما حارب دين الله :

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے مصطفیٰ کمال کو بلانسب رکھا عقلمندوں کی عبرت کیلئے اس لئے کہ اس نے اللہ تعالیٰ کے دین کا مقابلہ کیا۔

تعلیم وتربیت حاصل کرنے میں مختلف مراحل سے گُزرا یہ سلطان عبدالحمید ثانی کا زمانہ تھا سلطان کی مخالفت کی وجہ سے ملک بدر ہوکر دمشق چلا گیا سلطان کی معزولی کے بعد وطن واپس آیا اور فوج میں بڑی قسم کی نوکری مل گئی ۱۹۱۰ء میں وہ

فوجی مسئولیت کے تحت فرانس چلا گیا اس سفر نے کمال کو اپنی مشن میں کامیابی کیلئے مزید بے چین کیا اِسی دوران یعنی ۱۹۱۴ء میں جنگ عظیم شروع ہوئی حاکم وقت سلطان سلیم ثالث نے جرمنی کے ساتھ جنگ میں معاونت کا معاہدہ کیا مصطفیٰ کمال نے اس فیصلے سے سخت مخالفت ظاہر کی کیونکہ کمال کی رائے یہ تھی کہ اس جنگ میں ترکیہ کو غیر جانبدار رہنا چاہئے خلاصہ یہ کہ جرمنی کو شکست ہوئی اور ملک سخت بحران کا شکار ہوا سلطان سمیت دیگر قائدین ترکیہ نے ملک چھوڑا اور مصطفیٰ کمال کیلئے میدان صاف ہوگیا ۱۹۲۴ء میں عثمانی خلافت جو کہ مصطفیٰ کمال کا ناپسندیدہ نظام تھا مکمل طور پے ختم کر کے جمہوریت کا اعلان کیا اور ملک کا پہلا صدر منتخب ہوا۔

ترکیہ کی مخلص اور اسلام پسند عوام نے مصطفیٰ کمال کی لادینی حکومت کے قیام کے ردّعمل میں سخت مخالفت کی اس طرح ملک میں بدامنی کی ایک عظیم لہر برپا ہوئی مصطفیٰ کمال نے اِن تحریکوں کو کچلنے کیلئے ہر ستم روا رکھا تھا اسلامی اور دینی قائدین کو پھانسیاں دی گئیں مشتعلین اور بلوائیوں کو طاقت کے ذریعے خاموش کیا گیا کہیں بھی رحم ورعایت سے کام نہیں لیا گیا اُس کو اس بات کی کوئی پرواہ نہ تھی کہ اپنے منصوبے کی تکمیل کیلئے کونسے ذرائع اور طریقے استعمال کرنے ہیں لوگ گرفتار کئے جاتے تھے اور پھانسی پر چڑھائے جاتے تھے بے خطا اور مجرم دونوں یکساں اس کا نشانہ بنے اور متکبّرانہ انداز میں کہا کرتا تھا کہ، میں ہی ترکی ہوں،

مصطفیٰ کمال ۱۹۳۸ء میں انتقال کر گیا مورخین نے اس کی نجی اور سیاسی زندگی کے متعلق تصویر کشی کی ہے کہ زرد رنگ بالوں اور سبز آنکھوں کا مصطفیٰ کمال طالب العلمی کے وقت سے اپنے دوستوں میں نا مقبول شخصیت کے مالک، جلد مشتعل ہوکر جنگجویانہ صفات کے حامل تھا البتہ ذہین اور شراب نوشی کا عادی تھا، عورتیں اس کیلئے مقناطیسی حیثیت رکھتی تھیں اور چلنے کا انداز انتہائی متکبرانہ تھا۔ ۱۹۰۰ء میں پیشنگوئی کی کہ عثمانی خلافت اور سلطنت کا خاتمہ قریب ہے۔

دوسروں پر ظلم کرنے سے لطف اندوز ہوا کرتا تھا مغربی تہذیب کا پُجاری اور حواری تھا اس کے اندر نہ خُدا کا تصور تھا اور نہ روزِ قیامت کا۔ اسلامی نظام خلافت کی عمارت کو زمین بوس کیا۔

صدر منتخب ہونے کے بعد اسلام دشمنی تدابیر کا باقاعدہ آغاز کیا انگریزی ٹوپی جسے ہیٹ کہتے ہیں سر پر رکھنا لازمی کیا دین کو سیاست سے الگ کر کے بے دخل کیا اسلام کے دائرہ کار سے باہر نکلنے کی آزادی دلائی مخلوط تعلیم کا نفاذ اور آذان پر پابندی کا قانون پاس کیا، علماء اور مذہبی رہنماوں سے اختیارات واپس لیکر نظر بند کیا عثمانی خلافت کی تمام نشانات وعلامات کو مٹا دیا خواتین پر حجاب نہ کرنے کی پابندی عائد کی مصطفیٰ کمال کے بقول پُر جوش مذہبی حامی افراد شیطان کا الہ کاربن کے جہاد کا نعرہ بلند کرتے ہیں۔

دینی محکمہ قضاء کو منسوخ اور اس کے بجائے سوئزرلینڈ کا قانون دیوانی اٹلی کا قانونِ فوجداری اور جرمنی کا قانون بین الاقوامی تجارت نافذ کیا عربی زبان کی تعلیم وتعلّم پر پابندی اور عربی الف با کو ممنوع قرار دیا اس کے بجائے لاطینی حروف تہجی کو مروّج کیا اسلام دشمنی میں مصطفیٰ کمال نے ایک ایسا طریقہ ایجاد کیا جو اس سے پہلے اسلام دشمن عناصر کو معلوم نہیں تھا۔ وہ یہ کہ اس سے پہلے اسلام دشمن عناصر اسلامی کتب کو سمندر میں یا آگ میں ڈال کر ضائع کرتے تھے جس سے مسلمانوں کو اتنا بڑا نقصان اُٹھانا نہیں پڑتا تھا کیونکہ اس کے بجائے دینی علماء دوسری کتابوں کی تصنیف وتالیف کا اہتمام کر دیتے لیکن مصطفیٰ کمال نے اسلام دشمنی میں کمال دکھایا کہ عربی زبان کی حروف تہجی پر پابندی لگائی جس سے عربی زبان دانی ناپید ہوگی اور مسلمانوں کو اسلامی اور شرعی احکام سمجھنے میں دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کیونکہ قران وحدیث اور دیگر تمام شرعی مسائل کی اصل بنیاد عربی زبان ہے۔ غرض یہ کہ اس بے دین حکمران نے اسلام دشمنی کی انتہاء کردی اور کوئی کسر باقی نہیں چھوڑا۔

دوسرے مشرقی مسلمان مصطفیٰ کمال کو اپنا آئیڈیل سمجھتے ہیں خصوصاً سابق صدر پاکستان جنرل پرویز مشرف جس وقت لال مسجد اور جامعہ حفصہ پر آگ کے بم برسا کر طلباء اور کمزور طالبات پر بدمعاشی دکھائی دے رہا تھا نے کہا کہ مصطفیٰ کمال میرا آئیڈیل ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح مصطفیٰ کمال نے اسلامی نظام خلافت کا خاتمہ کر کے دنیا میں مسلمانوں کو کمزور طبقہ متعارف کرایا اسی طرح پرویز مشرف نے بھی افغانستان میں امارت اسلامی کی سقوط میں بڑا اہم کردار ادا کیا اور لال مسجد میں بے گناہ نہتے دینی علماء کرام طلباء اور طالبات پر ظلم کے پہاڑ توڑ کر مثال قائم کی مسلمانوں کے نظریہ کی اصل بنیاد کا سر چشمہ قران وحدیث نبوی ﷺ ہیں جبکہ مصطفیٰ کمال کے نظریہ کی بنیاد مغربی جمہوریت ہے جس کے درمیاں زمین واسمان کا فرق ہے اور حد درجہ تضاد ہے تو پھر یہ کس طرح مسلمانوں کا آئیڈیل بن سکتا ہے البتہ ایک دوسرے سے کافی مماثلت ہے اور وہ یہ کہ جب محمد علی جناح نے مغربی باداروں کی سچی خدمت اور بہترین کارکردگی کا ثبوت دیا تو مغرب سے داد تحسین وصول کر کے تحفہ میں قائداعظم کا لقب عطاء فرمایا۔ اسی طرح مصطفیٰ کمال کو بھی بہترین کارکردگی کے نتیجے میں اُتاترک کا لقب ملا۔ ترکی زبان میں اتا باپ کو کہتے ہیں یعنی ترکوں کا باپ۔

امّا أتا ترك فمعناه أبو الأتراك وهو اِسم أطلقه عليه أحد المدّاحيين فيما بعد وألصقه بأسمه (كتاب الرجل الصنم ابو حيدر المقدسی) ترجمہ: ہرچہ اتا ترک ہے تو اس کا معنیٰ ہے کہ ترکیوں کا باپ یہ نام ان کے مداحوں نے ایجاد کر کے اس کے لئے خاص کیا اور دونوں اِن القابات کے مستحق بھی ہیں کیونکہ دونوں مغربی باداروں کے معیار پر پورا اُترے۔

جاری ہے

قسط دوم



# مصیبت میں صبر اور میدان جہاد میں تیاری کرنے والی خواتین

مولانا ابونعمان سلمہ اللہ تعالیٰ

جب اللہ تعالیٰ نے حضرت ہاجرہؓ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کیلئے آب زم زم کا چشمہ جاری کیا اور انہوں نے مکہ میں باقاعدہ رہائش اختیار کی اور قبیلہ جرھم نامی لوگوں کو علم ہوا کہ یہاں پانی موجود ہے تو حضرت ہاجرہؓ سے رہائش کی اجازت طلب کی جیسا کہ اوپر اس کا ذکر ہوا تو حضرت ہاجرہ نے ایک مشروط رہائش کی اجازت دے دی وہ لوگ مطمئن ہوئے اور زندگی گزارنے کا سلسلہ شروع ہوا اس عرصہ میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام زمانہ شباب کو پہنچے تو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے اسی جرھم خاندان میں ایک لڑکی جس کا نام جداء بنت سعد جرہمیہ تھی سے نکاح کیا۔ (حاشیہ البدایہ والنہایہ)

کچھ عرصہ بعد جب کہ حضرت ھاجرہؓ وفات ہوچکی تھی حضرت ابراہیم علیہ السلام ملاقات کیلئے تشریف لائے اس وقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام گھر پر موجود نہیں تھے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی بہو سے خیریت پوچھی اور حال احوال کے بارے میں استفسار کیا تو جواب میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی بیوی صاحبہ نے فقر و فاقہ کی شکایت کی کہ حالات اچھے نہیں اور مشکلات ہیں۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کسی پوشیدہ حکمت کے تحت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے انتظار کئے بغیر وہاں سے واپس جانے کا ارادہ فرمایا اور جاتے ہوئے بہو کو اپنے لخت جگر کے نام ایک پیغام چھوڑا اور کہا کہ جب تیرا خاوند گھر آجائے تو میرا سلام کہنا اور سلام کے بعد یہ کہنا کہ اپنے دروازے کی چوکھٹ کو تبدیل کریں (کیونکہ نبیؑ کے خاندان میں ایسی عورت نہیں ہونی چاہئے کہ وہ خوامخواہ ناشکری کرے یا کسی ایسی چیز کے بارے میں شکایت کرے جو بزرگوں اور بڑی ہستیوں کے شایان شان کے منافی ہو۔ چونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا تعلق ایک ایسی ذات سے جڑا ہوا تھا جو کہ ہر صورت میں قربانی کی بلند درجات پر اپنے بندے کو فائز کرنا چاہتی تھی جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زندگی سے واضح ہے)

جب حضرت اسمٰعیل علیہ لسلام گھر واپس ہوئے تو بیوی صاحبہ نے اس بوڑھے بزرگ کی آمد کا واقعہ سنایا اور ساتھ ہی پیغام پہنچانے میں بھی دیر نہیں کی۔ یہ سن کر حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سمجھ گئے کہ وہ میرے والد محترم تھے اور وہ یہ پیغام بھی دے رہے ہیں کہ میں اس بیوی کو طلاق دوں۔

اس کے بعد حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے بیوی کو طلاق دے کر قبیلہ جرھم کی ایک دوسری لڑکی سے نکاح کیا جس کا نام بنابر اختلاف رعلہ یا سیدہ تھی کچھ عرصہ بعد ایک بار پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے حالات معلوم کرنے کی خاطر مکہ تشریف لائے اس مرتبہ بھی حضرت اسمٰعیل علیہ السلام گھر پر موجود نہ تھے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی دوسری بہو رعلہ یا سیدہ سے گفتگو کرتے ہوئے حالات کے متعلق دریافت فرمایا تو اس بہو نے سابقہ بہو کے خلاف کہا کہ خدا کا شکر ہے اور ہر چیز کی خوب فراوانی ہے اور ہم خوش و راضی ہیں گوشت کھاتے ہیں اور پانی پیتے ہیں۔ یہ سن کر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خوشی کا اظہار کرکے یوں دعا فرمائی کہ یا اللہ ان کیلئے گوشت اور پانی میں خیر و برکت عطا فرما بخاری کی روایت میں ہے کہ اس زمانے میں ان کے پاس کھانے کیلئے یہی دو چیزیں تھیں اگر ان کے پاس غلہ ہوتا تو اس میں بھی زیادت کیلئے دعا فرماتے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام تشریف لیجاتے ہوئے اپنی ہوشیار بہو سے کہا کہ جب تیرا خاوند گھر کو واپس لوٹے تو میرا سلام کہنا اور یہ پیغام بھی دینا کہ اپنے دروازے کی چوکھٹ اپنی جگہ رہنے دیں۔ جب حضرت اسمٰعیل علیہ السلام گھر لوٹے تو بیوی نے بتایا کہ ایک باوقار خوبصورت شکل کا سفید ریش آدمی جو شیریں زبان بھی تھا نے آکر ہمارے خیریت وعافیت کیلئے دعا کی اور آپ کو سلام کہا اور یہ پیغام بھی دے کر چلا گیا کہ تو شوہر سے کہنا کہ دروازے کی یہ چوکھٹ درست ہے۔

اسی طرح حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اس مرتبہ بھی سمجھ گئے کہ یہ میرے والد بزرگوار تھے جس نے مجھے یہ پیغام بھی دیا ہے کہ یہ بیوی ساتھ رکھنے کے قابل ایک شکر گزار، اور دعا کی مستحق عورت ہے۔

## اس واقعہ میں ہماری ماؤں بہنوں کیلئے چند سبق آموز باتیں ہیں۔

اول یہ کہ ہر مسلمان عورت کیلئے ضروری ہے کہ وہ اپنے شوہر کے ساتھ ان تمام مشکلات میں ہاتھ بٹائے جس سے وہ دوچار ہے اور شوہر کے ساتھ شوہر کے بس و طاقت کے مطابق مطالبہ کرے اگر ایسا نہ ہو تو بیوی اپنے شوہر کے وہ حقوق ادا نہیں کر سکتی جو اسکے

> ایک دن کا وقعہ ہے کہ فرعون نے اپنے نوکروں سے کہا کہ ایک بھاری پتھر اٹھا کر اسکے سر پر دے مارو اسی دوران اللہ تعالیٰ نے حضرت آسیہ کو جنت میں وہ مقام دکھایا جو اس کیلئے تیار کیا گیا تھا حضرت آسیہؓ نے وہ مقام دیکھا تو خوشی اور اطمینان کے باعث ہنس پڑی فرعون نے کہا کہ اس وقت آسیہ کی دیوانگی عروج پر ہے کیونکہ ہم اس کو سزا دے رہے ہیں اور یہ ہنس رہی ہے فرعون کے نوکروں نے قبل اس کے کہ وہ پتھر اٹھا کر حضرت آسیہ پر دے مارے وہ شہادت کے درجے پر فائز ہوچکی تھی۔

ذمے لازم ہیں جبکہ دوسری جانب اللہ تعالیٰ کی ناراضگی اور کفران نعمت کا سبب ہے اور جس نعمت پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہ کیا جائے تو اللہ اس سے وہ نعمت بھی واپس لے لیتا ہے جو اسے دی گئی ہو۔

دوہم یہ کہ جیسا کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی پہلی بیوی نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حضور میں ناشکری کا مظاہرہ کیا تو اسے خاندان نبوت سے جدا ہونا پڑا اور جب دوسری بیوی نے خدا کا شکر ادا کیا اور صبر استقامت و کفایت شعاری کا مظاہرہ کیا تو خاندان نبوت کی رفاقت ہمیشہ کیلئے نصیب ہوئی جو راحت امن اور خوشحالی کا ضامن ہے۔

سویم یہ کہ ہر ایک عورت کیلئے ضروری ہے کہ وہ اپنے شوہر کیساتھ ایسی زندگی گزارے جو شوہر کی خوشی کا سبب ہو کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی رضا کا سبب ہے خصوصاً ایسے حالات میں جب شوہر کے مالی حالات بہتر نہ ہو اس سے فرمان الٰہی کے مطابق نعمتوں میں اضافہ ہو گا۔

## آسیہ بنت مزاحمؓ

مزاحم نامی شخص کی بیٹی آسیہ فرعون کی بیوی تھی جس نے اللہ کی رضا کی خاطر بے شمار تکلیفیں برداشت کیں یہ وہ عورت تھی جس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نہر سے اٹھا کر بچایا تھا کیونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے مجبوری کے تحت لکڑی کے صندوق میں بند کر کے سمندر میں ڈال دیا تھا جب فرعون کو خبر ہوئی تو فرعون نے اس کو قتل کرنے کا ارادہ کیا کہ ہوسکتا ہے کہ یہ بنی اسرائیل میں پیدا ہونے والا وہ بچہ ہو جس سے فرعون بہت ہی خائف تھا لیکن حضرت آسیہؓ نے یہ کہہ کر منع کیا کہ یہ بچہ اسرائیلی نہیں ہوسکتا کیونکہ نہ معلوم سمندر میں بہہ کر کہاں سے آیا ہے اور یہ کہ ہماری اولاد نہیں ہم اس کو اپنا بچہ سمجھ کر پال لیں گے اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پرورش کی اور حضرت آسیہؓ کو یہ علم بھی تھا کہ یہ بچہ بنی اسرائیل میں سے ہے اس وجہ سے حضرت موسیٰؑ کی والدہ کو باقاعدہ خرچہ بھی دیا کرتی تھی۔

جب حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون کے جادوگروں سے مقابلہ میں کامیاب ہوئے تو حضرت آسیہؓ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آئی اور ایمان کی روشنی سے دل منور ہوا گذشتہ عارضی دنیاوی آسانی و راحت کی زندگی کو خیر باد کہہ کر ہمیشہ کیلئے کامیابی سے ہم کنار ہوئی فرعون کو جب خبر ہوئی تو مختلف اور مشکل سزاؤں کا سامنا ہوا مگر وہ استقلال سے ڈٹی رہی اور کوئی بھی سزا اس کی پائے استقلال میں لغزش نہ لا سکی۔

فرعون نے بی بی آسیہؓ کو ایسی سزائیں دیں کہ سن کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں تپتی سورج میں گرم کنکریوں پر لٹائی جاتی تھی بالآخر فرعون نے ایک دن حضرت آسیہؓ کو زمین پر لٹا کر اس کے بدن پر آہنی میخ ٹھونک دی ایک دن کا وقعہ ہے کہ فرعون نے اپنے نوکروں سے کہا کہ ایک بھاری پتھر اٹھا کر اسکے سر پر دے مارو اسی دوران اللہ تعالی نے حضرت آسیہ کو جنت میں وہ مقام دکھایا جو اس کیلئے تیار کیا گیا تھا حضرت آسیہؓ نے وہ مقام دیکھا تو خوشی اور اطمینان کے باعث ہنس پڑی فرعون نے کہا کہ اس وقت آسیہ کی دیوانگی عروج پر ہے کیونکہ ہم اس کو سزا دے رہے ہیں اور یہ ہنس رہی ہے فرعون کے نوکروں نے قبل اس کے کہ وہ پتھر اٹھا کر حضرت آسیہ پر دے مارے وہ شہادت کے درجے پر فائز ہو چکی تھی

(قصص الانبیاء لابن کثیر)

اس قربانی کو اللہ تعالیٰ نے بہت پسند فرمایا اور اپنے کلام مجید میں یوں تذکرہ فرمایا۔

وَضَرَبَ اللَّهُ مَثَلاً لِّلَّذِينَ آمَنُوا اِمۡرَأَةَ فِرۡعَوۡنَ إِذۡ قَالَتۡ رَبِّ ابۡنِ لِيۡ عِندَكَ بَيۡتاً فِيۡ الۡجَنَّةِ وَنَجِّنِيۡ مِن فِرۡعَوۡنَ وَعَمَلِهِ وَنَجِّنِيۡ مِنَ الۡقَوۡمِ الظَّالِمِيۡنَ (التحریم)

ترجمہ:۔ اور مومنوں کے لئے (ایک) مثال (تو) فرعون کی بیوی کی بیان فرمائی کہ اس نے اللہ سے التجا کی کہ اے پروردگار! میرے لئے بہشت میں اپنے پاس ایک گھر بنا اور مجھے فرعون اور اس کے اعمال (زشت مآل) اور ظالم لوگوں کے ہاتھوں سے مجھ کو نجات عطا فرما۔

اس واقعہ میں بھی خواتین کیلئے چند اہم اور کارآمد باتیں ہیں

اول یہ کہ ہر عورت کو چاہئے کہ وہ اپنی عقل سے کام لیں اور اپنی عقل کے ذریعے راہ حق اور جہادی کی حقانیت کو اپنی دل میں اتار دیں اور اپنی ہجرت اور جہاد پر پشیمان نہ ہوں کیونکہ یہ پشیمانی نیک اعمال کی بربادی کا سبب ہے جیسا کہ حضرت آسیہؓ نے عقل سے کام لیا اور اپنی صحیح عقل کے نتیجے میں فرعون کی الوہیت سے انکار کر بیٹھی اور صرف ایک خدا پر ایمان لائی۔

دوہم یہ ہر عورت کو چاہئے کہ دین کی خاطر ہر قسم تکالیف برداشت کریں (پھر خصوصاً وہ عورتیں جنہوں نے ہجرتیں کیں ہوں) اور دنیاوی عیش و عشرت پر نظر نہ رکھیں بلکہ رضائے الٰہی کے حصول کی نیت سے اپنی زندگی میں ہر قسم تکالیف برداشت کریں اور ایمان کا ایک اہم جزء جو کہ رضا بالقضاء ہے عملی کریں یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقررہ زندگی پر صبر کریں۔

جیسا کہ حضرت آسیہؓ نے رضائے الٰہی کے حصول کی خاطر دنیا کے تمام سہولتوں ،خوشیوں ،اور لذتوں کو خیر باد کہہ کر قربان کر دی اس لئے کہ وہ ایک ایسے شخص کی بیوی تھی جس نے الوہیت کا دعویٰ کیا تھا اور مصر کی تمام مرد و عورت اس کیلئے خدمات پر مامور تھے لیکن یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کی رضاء کی خاطر قربان کر دی۔

سویم یہ کہ ہر عورت کو چاہئے کہ ہر قسم تکالیف اور مصیبتوں کا مقابلہ کریں اور تکالیف کی وجہ سے اپنی ہجرت ، جہادی مصروفیات اور اعمال نہ چھوڑیں جیسا کہ حضرت آسیہؓ نے اپنی بدن پر آہنی میخیں ٹھونکنا برداشت کیا لیکن پھر بھی اللہ کے دین سے پیچھے نہیں ہٹی۔

# دارالافتاء سے جواب

دارالافتاء سے باقاعدہ سلسلہ وارترتیب ان شاءاللہ جاری رہے گی قارئین حضرات سے درخواست ہے کہ کسی بھی مشکل کوقرآن وسنت اوراقوال فقہاء کرام کی روشنی میں معلوم کرنے کیلئے ادارۃ التحقیق والمعارف کے زیرسایہ دارالافتاء سے رجوع کریں برائے کرم سوال کوتحریری پیش کرنالازمی ہے۔

سوال:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام اورمفتیان شرع شریف اس مسئلہ کے بارے میں کہ ایک شخص پیشاب یا پاخانہ کے بعد استنجاء کرے بعد میں سو جائے جب نیند سے بیدار ہوجائے تو کیا وضوء کرتے وقت دوبارہ استنجاء کرنا پڑے گا یا وہی استنجاء کافی ہے جو کہ اس نے پہلے کیا تھا کیونکہ اس استنجاء کے بعد اس نے پیشاب یا قضاء حاجت نہیں کیا ہے۔

المستفتی عبداللہ

الجواب باسم الملک الوھاب

ایسے میں صرف چاراندام یعنی وضوء کرنا ہوگا اگرکوئی اس استنجاء کوضروری سمجھتا ہو جس کا ذکر سوال میں ہے تو یہ بدعت ہے اس کیلئے شرعی دلیل درج ذیل ہے۔

ان الاستنجاء علیٰ خمسة اوجه الخامس بدعة وهوالاستنجاء من الريح و ايضاً من كل ما يخرج من السبيلين الاالريح (الفتاوىٰ الشاميه ص٣٣٦)

وفی شرحه اعلم ان الاستنجاء علیٰ خمسة اوجهٍ والخامسة بدعة وهو الاستنجاء من الريح اذا لم يظهر الحدث من السبيلين

(الاختيار لتعليل المختار ص ٣٣٥)

سوال

کیا فرماتے ہیں علماء کرام اورمفتیان شرع شریف اس مسئلہ کے بارے میں کہ امام سورۃ الفاتحہ کے بعد آمین کہے گا یانہیں۔دوم یہ کہ امام یا مقتدی سورۃ الفاتحہ سے پہلے بسم اللہ پڑھے گا یانہیں اوراسی طرح دوسری رکعت کی ابتداء میں سورۃ الفاتحہ سے پہلے اورسورۃ الفاتحہ پڑھنے کے بعداورسورت شروع کرنے سے پہلے بسم اللہ پڑھے گا یا نہیں۔

بینواتوجروا المستفتی مشکور

الجواب باسم الملک الوھاب

امام اورمقتدی دونوں کوآمین پڑھنا چاہئے۔

لقوله عليه السلام اذا أمن الاما م فأمنوا فأنه من وافق تأمينه تأمين الملئكة غفر له ما تقدم من ذنبه (متفق عليه )

و عن علقمة بن واثل رضـ انه صلىٰ مع النبى ﷺ فلما بلغ غير المغضوب عليهم

و لاالضالين قال آمين و اخفىٰ بها صوته ـ

(رواه احمد والطبرانى )والدار قطنى والحاكم فى المستدرك بحواله فتح القدير ص ٦٧)

وفى الهدايه اذا قال الامام و لاالضالين قال آمين و يقوله المؤتم لقوله عليه السلام اذا أمنه الامام فأمنوا (الهدايه ص ٥٠)

الفاتحہ اورسورۃ کے درمیان بسم اللہ پڑھنا سنت مؤکدہ نہیں البتہ اگرکسی نے پڑھا تو جائز ہے

ولايأتى بها (اى التسمية ) بين السورتين والفاتحة الا عند محمد رحـ فأنه يأتى بها فى صلوة المخافة (الهدايه ص ٥٠ )

لأنه اقرب الى متابعة المصحف (العنايه ص٢٩٣ ج١ ) وكذا فى بحر الرائق فلا تسن التسمية بين الفاتحة والسورة مطلقاً و قال محمد رحـ تسن لو خافت لا ان جهر و صحح قولهما فى البدائع والخلاف فى الأستسنان اما غير الكراهية فمتفق عليه و لهٰذا صرح فى الذخيرة والمجتبىٰ بأنه ان سمىٰ بين الفاتحة والسورة كان حسناً عند أبى حنيفة رحـ سواء كانت تلك السورة مقروءة سراً او جهراً (البحرا ئق)

لیکن ہررکعت کی ابتداء میں بسم اللہ پڑھنا ہوگا۔

وقوله فى كل ركعة اى فى ابتداء كل ركعة (البحر الرائق ص ٥٠ ج ١ )

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء کرام اورمفتیان شرع شریف اس مسئلہ کے بارے میں کہ ہم دونوں میاں بیوی کے بدن میں کچھ ایسی بیماری ہے کہ جس کے نتیجے میں ہمارے ہاں ایسے بچے پیدا ہوتے ہیں جوکہ پیدائشی بیمار ہوتے ہیں یہ بیماری بہت پیچیدہ ہوتی ہے اوراس کا علاج بیرون ملک ممکن ہے مگر پھر بھی چندان تسلی بخش نہیں اورعلاج کا طریقہ کار یہ ہے کہ چونکہ بچے کا جگرناکارہ ہوتا ہے اس وجہ سے آپریشن کے ذریعے نکال کرکسی دوسرے انسان کے جگر کا کچھ حصہ اس میں پیوند کیا جاتا ہے اورآہستہ آہستہ یہ پیوند شدہ حصہ نشونما کرتا ہوا اس بچے کا جگر مکمل ہوکر کام کرنے کے قابل ہوجاتا ہے اب جواب طلب مسئلہ یہ ہے کہ چونکہ یہ بہت مشکل کام ہے خرچہ بھی بہت

آتا ہے اور علاج تسلی بخش بھی نہیں تو ایسی صورت میں کیا اسقاط حمل جائز ہے یا مانع حمل ادویات یا کوئی ایسا طریقہ اپنا سکتے ہیں کہ ہمارے ہاں اولاد پیدا نہ ہوں۔

بینوا توجروا    المستفتی ابوعبید

الجواب ومنہ الصدق والصواب

اسقاط حمل یا ضبط ولادت کا عمل عموماً تین وجوہات کی بنا پر اپنایا جاتا ہے اول فقر وفاقہ کے خوف سے دوم تحدید النسل کی غرض سے اور سوم عذر شرعی کی وجہ سے اول الذکر دو وجوہات کی بنا پر ضبط ولادت یا اسقاط حمل جائز نہیں اور اس پر کافی نصوص وارد ہیں جبکہ عذر شرعی کی بنا پر ضبط ولادت جائز ہے مگر شرط یہ ہے کہ کوئی ایسا آپریشن یا دوائی استعمال نہ کی جائے جس کے استعمال سے انسان ہمیشہ کیلئے بانجھ پن کا شکار ہو جائے جیسا کہ مردوں میں ٹیوب بندی اور عورتوں میں نس بندی کا آپریشن ہوتا ہے۔

عن بن مسعود قال كنا نغزوا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم و ليس لنا نساء فقلنا يا رسول الله صلى الله عليه وسلم ألا نختصى فنهانا عن ذالك (رواه البخارى و مسلم) وفى روايت ابن أبى شيبة و نحن شباب قال فقلنا يا رسول الله صلى الله عليه وسلم ألا نختصى ؟ قال لا ثم قرأعبد الله يا أيها الذين آمنو ا لاتحرموا طيبات ما احل الله لكم (فتح البارى ص ٩٧ ج ٩ )

ترجمہ: عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غزوات میں شریک ہوتے اور ہمارے ساتھ ہماری بیویاں نہیں ہوا کرتیں تو ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ کیا ہم اپنے آپ کو خصی نہ بنا دیں؟ پس آنحضرت صل اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ایسا کرنے سے روکا روایت کیا اس کو امام بخاری اور مسلم نے جبکہ ابن ابی شیبہ میں ہے کہ ہم جوان تھے تو ہم نے اپنے آپ کو خصی کرنے کا مطالبہ کیا تو آنحضرت صل اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ایسا کرنے سے منع فرمایا پھر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے یہ آیت تلاوت فرمائی کہ جس میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ حلال و پاک چیزوں کو حرام نہ کرو۔

اس سے معلوم ہوا کہ ایسی کوئی تدبیر جائز نہیں کہ جس سے انسان ہمیشہ کیلئے اولاد پیدا کرنے کا قابل نہ رہے البتہ جیسا کہ بالا اس کا ذکر ہوا عذر شرعی کی وجہ سے مانع حمل کی موقتی تدبیر جائز ہے۔

وفى الفتاوىٰ ان خاف من الولد سوء فى الحرة يسعه العزل بغير رضا ها لفساد الزمان فليعتبر مثله من لاعذار مسقطاً لاذنها (رد المختار ص ١٧٦ ج ٣)

اسی طرح مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ نے اپنی کتاب'' آپ کے مسائل اوران کا حل''میں ایک سائل کے جواب میں لکھا ہے۔

البتہ عذر شرعی اور مجبوری کے حالات ہر جگہ مستثنیٰ ہوا کرتے ہیں یہاں خاص اعذار کی حالت میں یہ کراہیت باقی نہیں رہتی کہ جس کی تفصیل ردالمختار وغیرہ میں مذکور ہے مثلاً عورت کمزور ہے بار حمل کا تحمل نہیں کر سکتی یا کسی دور دراز کے سفر میں ہے یا کسی ایسے مقام میں ہے کہ جہاں پر قیام وقرار کا امکان نہیں یا خطرہ لاحق ہے یا زوجین کے باہمی تعلقات ہموار نہیں علیحدگی کا قصد ہے ان سب اعذار کا خلاصہ یہ ہے کہ شخصی اور انفرادی طور پر کسی شخص کو عذر پیش آجائے تو عذر کی حد تک اس طرح کا عمل بلا کراہیت جائز ہوگا عذر دفع ہونے کے بعد اس کیلئے جائز نہیں اور عام لوگوں کیلئے اجتماعی طور پر اس کی ترویج بہرحال ناپسندیدہ اور مکروہ ہے۔

(ضبط ولادت کی شرعی حیثیت از مولانا محمد یوسفؒ لدھیانوی)

صورت مسئولہ کے دوسرے سوال کے جواب میں عرض ہے کہ اسقاط حمل کے متعلق فقہاء کرام نے لکھا ہے کہ قرار حمل کے ابتدائی چار مہینوں کے مکمل ہونے سے پہلے عذر شرعی کی وجہ سے اسقاط حمل مع الکراہیت جائز ہے کراہیت کی وجہ وہ حدیث ہے کہ جس میں آپ ﷺ نے اس کو بھی وأدِ الخفی یعنی زندہ درگور کرنے کی ایک صورت بیان فرمائی ہے۔

قوله و جاز لعذر قالوا يباح لها ان تعالج فى استنزال الدم مادام الحمل مضغة او علقة لم يخلق له و قدروا تلك المدة بمأ ت و عشرين يوماً ۔

(رد المختار ص ٤٢٩ ج ٤ )

عذر شرعی کی بنا پر جائز ہے کہ اسقاط حمل ایسے وقت میں کیا جائے کہ جب تک حمل گوشت کا ایک ٹکڑا یا خون کا لوتھڑا ہو یعنی حمل کے جسمانی اعضاء مرتب نہ ہوئے ہوں یہ ایک سو بیس دن سے پہلے کا عرصہ ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اعذار شرعی کی بنا پر استقرار حمل کو روکنا یا ابتدائی چار ماہ سے پہلے اسقاط حمل جائز ہے۔

واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

## سلام کرنے کا ضابطہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا سوار پیدل کو سلام کرے چلنے والا بیٹھے ہوئے کو اور تھوڑی جماعت بڑی جماعت کو سلام کرے (بخاری، مسلم مشکوۃ)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا چھوٹا بڑے کو سلام کرے (بخاری ومشکوۃ)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا اللہ سے قریب ترین شخص وہ ہے جو سلام کی ابتداء کرے۔ (رواہ احمد، ترمذی، مشکوۃ)

### گھر والوں کو سلام کرنا

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم کسی گھر میں داخل ہو تو اس کے باشندوں کو سلام کرو اور جب جانے لگو تو ان کو سلام کر کے رخصت کرو (بیہقی، مشکوۃ)

# پاکستانی مرتد فوج اور خفیہ ادارے یعنی آئی ایس آئی کے قید خانوں میں مجاہدین پر مظالم

تحریر: یحیٰ سواتی

۲۰۰۷ء کی بات ہے کہ میرا ایک قریبی دوست تھا وہ ایک مرتبہ سودا سلف خریدنے بازار گیا تھا واپس نہ آیا قریباً ایک سال بعد پتہ چلا کہ آئی ایس آئی نے اٹھا کر کسی نامعلوم مقام منتقل کرنے کے بعد گناہ ناکردہ کے الزام میں جیل کے حوالے کیا تھا جو بمشکل تین سال بعد رہا ہوا یہ داستان یا آنکھوں دیکھا حال اسی بے چارے کی زبانی ہے۔

۱) تحقیق کے دوران مارنا، پیٹنا، گالی دینا، اللہ ورسول ﷺ کی توہین کرنا معمول کی بات ہے جب کوئی مسلمان تشدد کے دوران اللہ تعالیٰ کو پکارتا ہے اور اللہ تعالیٰ سے مدد مانگتا ہے تو صاف الفاظ میں مرتد فوج اور خفیہ اداروں کے کارندے یہ کہتے ہیں کہ آؤ بلاؤ اپنے رب کو تاکہ تم کو ہم سے نجات دلائے آنحضرت ﷺ اور قرآنی نظام یعنی شریعت محمدی ﷺ کو ایسی گالیاں دیتے ہیں کہ میرے علم کے مطابق یہ گالیاں اسرائیل اور ہندو مذہب کے پیروکار بھی مسلمانوں کے حق میں دینے کے قائل نہیں۔

۲) قید خانوں میں انسانی تقدس وحرمت کو پامال کیا جاتا ہے مسلمان خواتین کے ساتھ جیلوں میں کھلے عام زبردستی زنا کرتے ہیں اگر دیکھا جائے تو ایسا سلوک دنیا کی کوئی بھی قوم وملک والے نہیں کرتے اس پر زیادہ تفصیل لکھنے سے قلم بھی شرماتا ہے یہاں تک کہ جس کو جاسوسی پر مقرر کیا جاتا ہے تو اوپر والا افسر اس کارندے کے ساتھ کچھ عرصہ تک لواطت کرتا رہتا ہے۔

۳) قید خانوں میں ہر عمر کے افراد ہیں کم سن بچوں سے لیکر جوان مرد، عورتیں ، بوڑھے غرض ہر قسم ناتواں کمزور وضعیف ، بیمار سب کو ہر حال میں علیحدہ علیحدہ قید میں رکھا جاتا ہے تاکہ کوئی دوسرا قیدی ان لاچاروں کی خدمت کرنے کا موقعہ نہ پائے وہ بچے جو حالات سے بے خبر اور کسی ظالم کے ظلم وکفر سے لاعلم تن تنہا اپنی ماؤں کے گود میں بیٹھ کر تنگ وتاریک کوٹھڑیوں میں جان بلب ہو چکے ہیں بے چارے بچوں کو یہ علم تک نہیں کہ یہ کیوں؟۔

۴) جس کو شہید کرنا مقصود ہو تو ڈریل مشینوں کے ذریعے سب کے سامنے شہید کیا جاتا ہے تاکہ دیگر قیدی یہ دیکھ کر مرعوب کیا جاسکے۔

۵) جیل میں بزرگ علماء کرام ، مفتیان حضرات کو بلیک میل کرنے اور توہین کی خاطر پنجابی خنزیروں کی بیویاں لاکر سرعام زبردستی زنا کرانے کی کوشش کی جاتی ہے مگر میں ان ایمان والوں کو سلام پیش کرتا ہوں کہ جو زندہ ہیں انہوں نے اب تک ان مشکل ترین مصیبتوں کا مقابلہ جاری رکھا ہوا ہے اور جو شہید ہو چکے ہیں زناکاری پر مجبوری کے باوجود انہوں نے اپنے ایمان کو کمزور ہونے سے محفوظ رکھا اور گناہ پر شہادت کو ترجیح دی۔

۶) جیل میں تلاوت قران ، حفظ قرآن کا اہتمام کرنا یا دیگر دینی کتابوں کا اندر لیجانا سخت جرم تصور کیا جاتا ہے آپ نے میڈیا پر یہ سنا ہوگا کہ سوات میں خواتین قیدیوں کو رہا کرتے وقت فوجی افسروں کی نگرانی میں ایک پروگرام کا انعقاد ہوا جس میں فوجی افسروں نے لوگوں کو یہ باور کرایا کہ اب یہ خواتین سمجھدار ہو چکی ہیں اور اپنے اندر عام معاشرہ میں زندگی گزارنے کی صلاحیت رکھتی ہے کیونکہ ان عورتوں کو اسلامی تربیت دینے کے بجائے جدید تربیت دی گئی ہے۔

۷) قیدی سے تحقیق وتفتیش کے دوران ایسے ایسے کارنامے سرانجام دئے جاتے ہیں کہ یہ دیکھ کر شیطان بھی شرماتا ہے مثلاً ایک عرب قیدی کے بارے میں مجھے بتایا گیا کہ جب وہ امریکیوں کی قید میں تھا امریکیوں نے اس عرب مجاہد سے معلومات حاصل کرنے کی بہت کوشش کی مگر کوئی معلومات حاصل نہ کرسکے بالآخر امریکیوں نے اس عرب مجاہد کو تحقیق کی خاطر پاکستان کے حوالے کر دیا جب پاکستانی خفیہ ادارے نے تحقیق شروع کی تو پہلے مرحلے میں تحقیق کرنے والوں نے قیدی کے سامنے ایک دوسرے سے کہا کہ پہلے اس سے لواطت کرو بعد میں تحقیق کیا جائے کیونکہ اس کے بغیر تحقیق نامکمل ہوگی یہ سن کر عرب قیدی نے راز اُگلنے کا وعدہ کیا اور اسی طرح وہ تمام رازوں کو بتاتا چلا گیا کیونکہ اس عرب مجاہد نے اس بے غرتی کو برداشت کرنے کے بجائے راز بتانے میں عافیت سمجھا ، میرے پاس پاکستانی خفیہ اداروں کی ایسی بہت معلومات ہیں جن کو میں نے اپنے سر کی آنکھوں سے دیکھا ہے مگر قلم ہے کہ لکھنے کی اجازت سے منکر ہے۔

۸) ان باتوں کے کہنے اور بتانے سے مرا مقصد یہ ہے کہ بعض سادہ لوح مسلمانوں کو علم ہونا چاہئے کہ پاکستانی حکمرانوں اور خفیہ اداروں کی فریب کاری کا شکار نہ ہوں ، ہر چند کہ وہ اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن خبردار یہ ہرگز مسلمان نہیں بلکہ مسلمان ہونا تو درکنار انسانیت سے بھی کوسوں دور ہیں۔

امت کو حاصل نہیں ہوئی ہوگی اور اچھی خوراکوں کی فراوانی ہوگی اور ذخیرہ اندوزی نہیں کریں گے کیونکہ مال کی کثرت ہوگی یہاں تک کہ ایک شخص کہے گا کہ اے مہدی مجھے مال دو پس وہ جواب میں کہے گا کہ یہ لو۔

اسی طرح ایک دوسری حدیث نبوی ﷺ میں ہے

عن أبي سعيد خدريؓ قال قال رسول الله ﷺ أبشر كم بالمهدى يبعث فى أمتي علىٰ اختلاف من الناس و زلازل فيملأ الارض قسطاً و عدلاً كما ملئت جوراً و ظلماً يرضى عنه ساكن السماء وساكن الارض يقسم المال صحاحاً فقال رجل ماصحاحاً قال بالسوية بين الناس قال و يملأ الله أمة محمد ﷺ غنىٰ و يسعهم عدله حتىٰ يأ مر منادياً فينادى فيقول من له فى مالٍ حاجة فما يقوم الناس الا رجل واحد فيقول له احث حتىٰ اذا جعله فى حجره و أبرزه ندم فيقول كنت اجشع أمة محمد ﷺ نفساً فيرده فلا يقبله منه (مسند احمد المكنز)

ترجمہ: ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فر مایا کہ میں تم کو بشارت دیتا ہوں کہ ایک ایسے وقت میں امام مہدیؒ کا ظہور ہوگا کہ میری امت میں اختلاف اور زلزلوں کا دور دورہ ہوگا پس وہ زمین کو عدل وانصاف سے ایسا بھر دے گا جیسا کہ وہ پہلے ظلم سے بھری تھی کہ آسمان وزمین والے سب راضی ہونگے کیونکہ مال کو برابر برابر تقسیم کرے گا اور نیز یہ بھی فرمایا کہ اللہ تعالیٰ امت محمد یہ کے دلوں کو غنیٰ یعنی مالداری سے بھر دے گا سب کو انصاف ملے گا یہاں تک کہ ایک آدمی کو حکم دیا جائے گا کہ اُٹھ کھڑے ہوکر بلند آواز سے یہ کہے کہ اگر کسی کو مال کی ضرورت ہو تو یہ لے لو یہ سن کر ایک شخص اُٹھ کھڑا ہوگا پس اس کو کہا جائے گا کہ بغیر حساب کے مال لے لو وہ شخص مال کو اپنی گود میں لینے کے بعد پشیمان ہو جائے گا اور یہ بھی کہے گا کہ شاید امت محمدی ﷺ میں میں ہی سب سے زیادہ حریص ہوں پھر وہ بھی اس مال کی قبولیت سے انکار کرے گا۔

تو ان مذکورہ روایات سے صاف ظاہر ہے کہ نظام عدل کے قیام ہی سے کامیابی وکامرانی وابستہ ہے اور اسی سے نظام معیشت میں وسعت ممکن ہے اور یہ کسی مخصوص طبقہ اہل اسلام کیلئے نہیں بلکہ ہر زمانہ میں جہاں بھی اہل حق نے نظام عدل کے قیام کیلئے محنت کی ہے تو اس کے بدلے میں وسعت رزق اور کثرت مال کے ثمرہ سے بہرہ ور ہو چکے ہیں۔

مگر بدقسمتی سے دور حاضر میں زیادہ تر لوگوں کا یہ عقیدہ ہے کہ مروجہ نظام، طریقہ معاش منافع بخش اور کثرت مال کیلئے ایک بہت بڑا سبب ہے جبکہ شرعی نظام عدل سے لوگ غربت وافلاس کا شکار ہو جائیں گے کیونکہ موجودہ طریقہ تجارت ومعاش شرعی نظام عدل سے متضاد ہے تو اس بنا پر موجودہ نظام یا طریقہ کار کو شرعی اصولوں کے مطابق بنانا ہوگا جس سے غربت کا اندیشہ ہے۔

مگر یہ نظریہ سراسر غلط اور بے بنیاد ہے جو شرعی اور عقلی تجربات کے بھی منافی ہے شرعاً اس لئے کہ اللہ تعالی نے وسعت رزق اور کثرت مال کو شرعی نظام عدل ہی سے مشروط کر رکھا ہے جیسا کہ فرمایا۔

وَلَوْ أَنَّهُمْ أَقَامُواْ التَّوْرَاةَ وَالإِنجِيلَ وَمَا أُنزِلَ إِلَيهِم مِّن رَّبِّهِمْ لأَكَلُواْ مِن فَوْقِهِمْ وَمِن تَحْتِ أَرْجُلِهِم مِّنْهُمْ أُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ وَكَثِيرٌ مِّنْهُمْ سَاء مَا يَعْمَلُونَ (المائده)

ترجمہ: اور اگر وہ تورات اور انجیل کو اور جو (اور کتابیں) ان کے رب کی طرف سے ان پر نازل ہوئیں ان کو قائم رکھتے تو (ان پر رزق مینہ کی طرح برستا) اپنے اوپر سے اور پاؤں کے نیچے سے کھاتے ان میں کچھ لوگ میانہ رَو ہیں اور بہت سے ایسے ہیں جن کے اعمال بُرے ہیں۔

اگر چہ بظاہر مذکورہ آیت اہل کتاب سے مخاطب ہے لیکن مفسرین کے نزدیک قاعدہ یہ کہ (العبرة لعموم اللفظ لا لخصوص السبب) یعنی اعتبار واہمیت عموم کیلئے ہے نہ کہ کسی مخصوص سبب کیلئے۔

عقلی اور اصولی طور پر بھی مذکورہ بالا نظریہ نا قابل التفات ہے کیونکہ یہ تو سب کے نزدیک مسلّم ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اپنی مخلوق پر مہربان ہے کہ ایک غیر مسلم اور منکر خدا کو بھی رزق فراہم کرتا ہے اور وہ مہربان ذات ہر صورت میں اپنے بندوں کیلئے وہی نظام پسند کرے گا جو بندوں کیلئے ہی مفید ہو اور تجربہ سے بھی ثابت ہے کہ جب بھی نظام عدل وانصاف کا قیام ممکن ہوا ہے وہاں وسعت رزق اور کثرت مال کے ساتھ ساتھ لوگ خوشحالی سے مالا مال ہو چکے ہیں۔

یہ باطل نظریہ مغرب نے مروج کیا ہے کہ اگر ہم ذرائع معاش وتجارت کے نئے اصولوں کے بجائے شرعی نظام عدل کے اصولوں پر کار بند ہوں اور جدید طریقوں کو چھوڑ کر مشروط طریقوں پر عمل کریں گے تو گویا غربت وافلاس کیلئے راستہ ہموار ہو جائے گا حالانکہ حقیقت اس کے برعکس ہے بلکہ اصل حقیقت یہ ہے کہ اہل مغرب اسلام دشمن پالیسی کی وجہ سے مسلمانوں کو اپنے دین ومذہب سے دور کرنا چاہتے ہیں۔

## ذکر الٰہی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں اے ابن آدم فجر اور عصر کی نماز کے بعد تھوڑی سی دیر کیلئے میرا ذکر کر لیا کرو تو میں دونوں نمازوں کے درمیانی وقت کیلئے تجھ کو کفایت کروں گا (ابونعیم)

عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جس شخص کو میرے ذکر نے اس قدر مشغول رکھا کہ وہ مجھ سے سوال نہ کر سکا تو میں ایسے بندوں کو مانگنے والوں سے زیادہ دیتا ہوں۔ (بخاری وبیہقی)

حضرت انسؓ کی ایک روایت میں ہے کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ فرمائے گا جس نے مجھے کسی دن یاد کیا ہو یا کسی مقام پر مجھ سے ڈرا ہو اس کو آگ سے نکال لو۔ (ترمذی وبیہقی)

# مجھ پر کیا گزری
# ایک سچی اور حقیقی کہانی

دُرِ نایاب

عصر کا وقت تھا آسمان پر گہرے بادل چھائے ہوئے تھے گرد آلود ہوائیں چل رہی تھیں مرجھائے ہوئے درختوں اور پودوں کو دیکھ کر نا امیدی کا سماں تھا، دونوں بچے بیمار تھے، بخار تھا کہ اترنے کا نام ہی نہیں لے رہا تھا، کئی دن بخار میں مبتلاء ہونے کی وجہ سے کھانے پینے سے بھی بچوں کا دل اچاٹ ہوگیا تھا کئی بار ڈاکٹر نے دوائی دی مگر کوئی فاقہ نہیں ہوا مزید علاج کرنے کی سکت میرے اندر نہ تھی کیونکہ جیب اجازت نہیں دے رہی تھی، جب بچوں پر بخار اور بھی تیز ہوگیا تو بیوی صاحبہ نے بچے کے ماتھے پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ بخار تو اور بھی تیز ہوگیا اور میری طرف قہر آلود نظروں سے دیکھنے لگی، گویا کہ وہ یہ کہنا چاہتی تھی کہ تیرے دل میں بیمار بچوں کیلئے کوئی فکر نہیں، میں سمجھ گیا اور آنکھیں چرا کر دروازے کی طرف رخ کر کے باہر نکلا،

یہ ہمارا وہ گھر تھا جس میں ہم اپنے علاقے سے ہجرت کر کے ابھی ابھی سکونت پذیر ہوئے تھے، بظاہر تو اس کو گھر کا نام دیا جا سکتا تھا مگر حقیقت میں ایک گھر نما کھنڈر ہی تھا جابجا ٹوٹ پھوٹ کا شکار یہ گھر کیڑوں مکوڑوں کی اماجگاہ تھی لیکن کیا کرتے اس کے سوا کوئی چارہ ہی نہیں تھا۔ سانپ یا بچھو کے کاٹنے کے خوف سے بچے ہمیشہ چارپائی سے نیچے نہیں اترتے تھے۔ گھر سے نکل کر میں بے کسی کے عالم میں یہ سوچ رہا تھا کہ آخر ہمارا گناہ کیا تھا کہ ہمیں ملک بدر کیا گیا؟ ہمارے بہت سے بے گناہ پڑوسیوں کو پاکستان آرمی نے کیوں شہید کئے؟ ہمارے مال مویشیوں کو کیوں مارا گیا؟ گندم کی تیار فصل جو کہ ہمارا سب سے بڑا سرمایہ تھا کھڑی کہ کھڑی رہ گئی؟۔

وہ گذشتہ المناک کہانی میرے حافظے میں محفوظ تھی اور اس وقت فلم کی طرح میرا دماغی حافظہ میری آنکھوں میں وہ فلم کسی زندہ تصویر کی طرح پیش کر رہی تھی گویا وہ تمام صورتحال میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں۔ ہاں ہمیں ملک بدر کیا گیا، وہ بھی بے سروسامانی کی حالت میں، جب صبح سے لیکر شام تک اور پھر شام سے لیکر صبح تک پاکستان آرمی کی کیمپ سے بھاری توپوں کے وزنی اور بے لگام گولوں کے دھماکے کان کے پردوں کو پھاڑ دینے والے تھے، جو کہ ہر طرف پھینکے جا رہے تھے، تھک جانے کے نام سے نا آشنا ایک ایسے تابعدار ملازم کی طرح جو کہ اپنے مالک کی خدمت پر دن رات کمربستہ ہوتا ہے، پاکستانی آرمی کو اس بات کی کوئی پرواہ نہ تھی کہ یہ وزنی گولے کسی کے سر یا کسی کے گھر پر پڑتے ہیں۔ بھاگتے، لڑکھتے، پچھاڑے کھاتے بچے عورتیں کسی محفوظ جگہ تک پہنچنے کیلئے بے تحاشا ادھر ادھر دوڑ رہے تھے، کوئی بھی جگہ تسلی بخش نہیں تھی کیونکہ نہ معلوم کہ مارٹر گولہ کس مقام پر گرتا ہے، ہر ایک یہ سمجھ رہا تھا کہ گولہ ابھی میرے سر پر ہی گرنے والا ہے۔ لوگ گھروں کو چھوڑ کر باہر کہیں چھپ جانے کی کوشش کر رہے تھے مگر خوف تھا کہ کم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہا تھا، ون تھرٹی نامی توپوں کے گولے بغیر کسی وقفے کے فائر کئے جا رہے تھے، ہر طرف دہشت ہی دہشت طاری تھی کسی کو کوئی سمجھ نہیں آ رہی تھی کہ کیا ہو رہا ہے؟ اور کیوں ہو رہا ہے؟ ہر کوئی فیصلہ کرنے کی صلاحیت کھو چکا تھا، ہم جہاں اور جس طرف دیکھتے تو توپوں کے یہ گولے کہیں انسانوں اور کہیں بے زبان جانوروں پر گرتے، گولہ گرنے کے فوراً بعد بچوں، عورتوں اور جانوروں کی چیخ و پکار کا ایک غوغا برپا ہوتا اور چاروں طرف قیامت صغریٰ کا منظر پیش ہو رہا تھا، میرے بچوں نے کئی مرتبہ مجھ سے یہ مطالبہ کیا تھا کہ ابا جان ہمیں کہیں اور لے جا، یا کم از کم گھر کے کسی کونے میں کھدائی کر کے ہمارے لئے ایک محفوظ پناہ گاہ کا انتظام کروتا کہ پاکستانی فوج جس وقت مارٹر گولے فائر کرتے ہیں اس وقت اس پناہ گاہ کا سہارا لے کر شائد ہم بچ سکے مگر میں نے بچوں کا مطالبہ تسلیم نہیں کیا کیونکہ میں یہ ماننے کو تیار نہیں تھا کہ پاکستانی افواج ہمارے جیسے بے گناہ لوگوں کو بھی قتل کرنے سے دریغ نہیں کرے گی، تمام گاؤں والوں کی بے گناہی کا تصور کر کے میں مطمئن تھا کہ پاکستانی فوج کیونکر ہمارے گاؤں کو تباہ کر کے رکھدے گی۔

یہ وہ فوج تھی کہ جب افغانستان میں امریکی افواج نے طالبان حکومت کو گرایا تو امریکی افواج کو طالبان سے محفوظ بنانے کی غرض سے پاکستانی فوج کو اپنی اپنی بیرکوں سے نکال کر پاک افغان سرحد کے ڈیڑھ ہزار طویل بارڈر پر تعینات کرنا پڑا اسی طرح ہمارے علاقے میں فوجیوں، ہیلی کاپٹروں، موٹر کاڑیوں کی آمد و رفت نے ماحول کو خوب مصروف رکھا تھا، چونکہ ہمارا علاقہ ایک پسماندہ اور دور جدید کے مشینی آلات سے محروم تھا اور علاقہ مکین نے کبھی موٹر گاڑیوں، ہیلی کاپٹروں اور دیگر سائنسی آلات کو قریب سے نہیں دیکھا تھا اس لئے حیرت و استعجاب کے مارے اپنی خوشیاں

بابا جی کی حالت پر مجھے بہت ترس آ رہا تھا کہ وہ ضعیف العمر تھا اور اپنے آپ کو ہرگز کنٹرول نہیں کر پا رہا تھا اور ہچکولے کھاتا ہوا بڑبڑاتا رہا جسے گاڑی کی شور کی وجہ سے میں نہیں سن پا رہا تھا، ہیڈکوارٹر تک پہنچنے کا راستہ دو گھنٹوں میں طے ہوگیا اور پہنچ کر ہمیں گاڑی سے اتار دیا گیا اسی وقت ہماری آنکھوں پر پٹیاں باندھ دی گئیں اور دس بارہ افراد پر مشتمل یہ چھوٹا سا قافلہ نابیناؤں کی طرح کسی نامعلوم منزل کی طرف روانہ کردیا گیا۔



نہیں سما سکے اور یہ گہما گہمی دیکھ کر لوگ حد درجہ خوش تھے، فوجیوں کو بڑے احترام کی نظر سے دیکھتے تھے اور علاقہ میں نئی سہولتوں کی فراہمی فوجیوں سے محبت میں اضافے کا باعث تھی۔ مگر ان سادہ لوح مسلمانوں کو اس بات کا علم نہیں تھا کہ یہی مسیحا کچھ عرصہ بعد ہمارا جینا حرام کردیں گے۔

زمانہ کسی کا انتظار کئے بغیر گزر تا رہا اور حالات تیور بدلتے رہے پاک فوج نے جو ترقیاتی منصوبے شد و مد سے شروع کئے تھے وہ بند کردئے گئے اور آہستہ آہستہ ماحول میں تبدیلی دیکھنے میں آرہی تھی، یہاں تک کہ ۲۰۰۹ء میں ہمارا علاقہ میدان جنگ بن گیا اس جنگ میں ایسے نہتے عوام فوج کے نشانے پر تھے جو اپنی دفاع کرنے سے عاجز تھے کبھی فضا میں گرجنے والے جہازوں کی بمباری تو کبھی توپوں کی گولہ باری ،جس سے ہمارے اوسان خطا ہو چکے تھے۔

لیکن اس مرتبہ پھر پاکستانی فوج نے کل اور پرسوں کی طرح مارٹر گولے پھینکنا شروع کردئے ہمارے گاؤں کو نشانہ بنایا گیا جو آناً فاناً بے شمار لوگوں کے قتل کا ذریعہ بنا، بارود کا دھواں آسمان سے باتیں کررہا تھا۔ بچے ہوئے لوگ مدد کیلئے پکار رہے تھے مدد کرو مدد کرو کی گونج ہر طرف سنائی دیتی رہی یہ ان انسانوں کی آوازیں تھیں جن کے اندر زندگی کی کچھ رمق باقی تھی اور جو جام شہادت نوش کر چکے تھے وہ خاموشی کے عالم میں یہ پیغام دے رہے تھے کہ ہمارا کیا گناہ تھا؟ ہم کو کیوں قتل کیا گیا؟ ہم سے ہماری زندگی کیوں چھین لی گئی؟۔ کیا کوئی ہے کہ ان ظالموں سے ہمارا بدلہ لے سکے اور ہمارے خون کا حساب کر کے ہماری روحوں کو تسلی دلا سکے؟ آخر وہ کون ہوگا؟ اور کب آئے گا؟۔

کسی کے اندر لاشوں کو اٹھانے کا حوصلہ نہ تھا اور نہ ہی زخمیوں کو کسی ڈاکٹر کے پاس لیجانے کا انتظام، کیونکہ راستے میں ایسی پاکستانی خونخوار فوج تھی، جو کہ ہمارے خون کی پیاسی تھی۔ نہ جانے یہ لوگ کیوں ہمارے خون کے پیاسے تھے؟ ہمارا گناہ صرف یہ تھا کہ ہم اس علاقے کے مکین تھے جس کے وہ لوگ دہشت گردوں کے خلاف نام نہاد آپریشن کرنے کے آڑ میں اپنے اہل وطن کو قتل کرنے، جلاوطن کرنے کا پختہ عزم کر چکے تھے۔ تھوڑی دیر کیلئے گولہ باری رک چکی تھی اس حادثہ میں سینکڑوں انسانی لاشوں اور زخمیوں کو خاک و خون میں لت پت دیکھنے کا موقعہ ملا، بے زبان جانوروں کی طرف تو کسی نے توجہ ہی نہیں کی۔

گھروں میں آگ لگ کر راکھ کی ڈھیروں میں تبدیل ہو گئے گویا کہ یہ سابقہ زمانے کے کھنڈرات ہوں ابھی تک تو یہ ایک ہنستی ہوئی بستی تھی مگر اب کیا ہوا کہ اس گاؤں کے مکینوں کا جینا حرام کردیا گیا۔ آس پاس کی دوسری بستیوں کا حال بھی ہم سے بہتر نہیں تھا۔ بچ جانے والوں کیلئے کوئی پناہ گاہ نہ تھی، شام ہونے والی تھی، ہم زندہ بچ جانے والوں نے تمام لاشوں کو ایک جگہ جمع کر کے دفن کرنے کی فکر ہمیں کھائی جارہی تھی کیونکہ اگر ہم کفن دفن میں مشغول ہوں تو شائد دوبارہ گولہ باری شروع ہوجائے اور باقی ماندہ افراد بھی لقمہ اجل بن جائیں گے، یہ سوچ کر ہمارا خون خشک ہو رہا تھا، بالآخر ہمت کر کے سب مرد و عورت ملکر قبرستان میں قبروں کی کھدائی شروع کی، خدا خدا کر کے ہم سارے شہیدوں کو گور گھڑا کرنے میں کامیاب ہوئے، اس وقت رات کا آخری پہر تھا اور تین بج چکے تھے، رات کو آنکھوں میں کاٹ دیا، گزشتہ دن سے کسی نے نہ کچھ کھایا پیا تھا، سب کو بھوکے پیاسے تھے، پریشانی اور تھکاوٹ کے مارے یوں لگ رہا تھا کہ بخار چڑھ گیا ہو۔ اس فراغت کے بعد ہم نے فیصلہ کیا کہ صبح کی روشنی پھیلتے ہی قریب میں واقع پاکستانی فوجی کیمپ میں جا کر شکایت کریں گے ،شائد کہ اعلیٰ افسران کو ہمارے بارے میں علم نہ ہو یا کسی نے غلط رپورٹ دیکر ہمیں حکومت مخالف ثابت کیا ہو۔ یہ مارچ کا مہینہ تھا، گندم کی فصل تیار تھی اور سال بھر کی محنت نے ہمارے اندر خود اعتمادی پیدا کردی تھی کہ گندم کی فصل کاٹ کر چند مہینوں کا نان نفقہ کما کر اطمینان حاصل ہوگا۔ لیکن ہمارا یہ اندازہ اس وقت غلط ثابت ہوا جس وقت ہم چند افراد نے جا کر اپنے لئے اور اپنے گاؤں والوں کیلئے آرمی کرنل سے زندگی کی بھیک مانگی، ہوا یوں کہ جب ہم قریبی آرمی کیمپ کے گیٹ پر پہنچے تو ایک فوجی جو چوکیداری کے فرائض پر مامور تھا ہمیں دیکھتے ہی سخت گیر آواز میں اپنی جگہ کھڑا رہنے کا آرڈر دیا، ہم میں سے ایک ساتھی نے خوف زدہ لہجے میں کہا کہ ہم تو کرنل صاحب سے ملنا چاہتے ہیں یہ سن کر چوکیدار فوجی شیر کی طرح دھاڑتے ہوئے کہنے لگا کہ دور ہٹ جاؤ یہ وقت کرنل صاحب سے ملاقات کرنے کا نہیں، ہم نے بہت منت سماجت کی کہ تم کرنال صاب کو اطلاع دو ان سے ملنا بہت ضروری ہے ہم یہیں پاس گاؤں کے رہنے والے ہیں یہ سن کر چوکیدار نے ناگواری کا موڈ بناتا ہوا گیٹ کی دوسری جانب بیٹھے ہوئے شخص سے کہا کہ کرنل صاحب کو اطلاع دو کہ کچھ عوام تم سے ملنے آئے ہیں، وہ شخص کرنل کو اطلاع دینے چلا گیا اور چوکیدار نے ہم کو پیچھے ہٹا کر انتظار کرنے کا کہا۔

اگر ہم یہیں سے الٹے پاؤں چلے جاتے تو کتنا بہتر ہوتا مگر تقدیر میں لکھا ہوا پتھر پر لکیر ہے جو کسی بھی صورت میں نہیں مٹایا جا سکتا جو ہونا تھا سو ہو گیا۔ بیٹھے بیٹھے ہم نے انتظار میں آنکھیں سفید کئے ایک طویل وقت گزرنے کے بعد چوکیدار نے ہم کو اندر آنے کا کہا جب ہم گیٹ کے قریب پہنچے تو ایک دوسرا فوجی نمودار ہوا اس کے ہاتھ میں ایک آلہ تھا جو جامہ تلاشی کے وقت انسانی بدن پر استعمال کر کے کسی اسلحہ یا غیر قانونی چیز کی نشاندہی کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ جامہ تلاشی کے بعد ہمیں ایک برآمدہ میں زمین پر بیٹھنے کا اشارہ دیا گیا، سو ہم بیٹھ گئے، چند منٹ توقف کے بعد سامنے والے کمرے سے ایک بدنما آرمی وردی میں ملبوس عوج بن عنق جیسا لمبا تڑنگا ایک شخص کا رخ ہماری طرف تھا، وہ سیاہ رنگ اور موٹے ہونٹوں، بڑے دانتوں، چھوٹی

اور اندر دھنسی ہوئی آنکھوں کا مالک تھا، امتیازی ستاروں کے نشانات اس کے کندھوں پر آویزاں تھے، چلتے قدموں سے تکبر وغرور کا تأثر پیش کر رہا تھا، علیک سلیک کئے بغیر سامنے کھڑا ہوتے ہی درشت اور تلخ لہجے میں بولا کہ ''مجھ سے کیا کام ہے''؟ جلدی جلدی بتاؤ میں فارغ نہیں ہوں۔

ایک ہی لمحہ میں مجھے اندازہ ہوا کہ ہم نے یہاں آ کر بڑی غلطی کی کیونکہ ہم تو بے تحاشہ گولہ باری کے بارے میں مالی اور جانی نقصانات بتانے اور دل کی گانٹھ کھولنے آئے تھے اور شکایت ایسے لوگوں سے کیا جاتا ہے جو کہ ایک رحم دل انسان ہو اور مظلوموں کے درد کو جانتا ہو، اس کے سینے میں گوشت سے بنا ہوا دل ہو۔ یہ تو ایک سنگ دل انسان نما جانور تھا جو کہ صرف آرڈر راز آرڈر کو ہی جانتا تھا۔ وہ زبان کھولتے ہی ہم سب لرزہ براندام ہوئے ہمیں ایسی توقع ہرگز نہیں تھی کہ شکایت کرنے سے شکایت نہ کرنا ہی بہتر تھا، ہم دہشت زدہ ہو چکے تھے، بات نہیں ہو رہی تھی اس نے پھر غرا کر کہا کہ کیوں گم سم بیٹھے ہو۔ میں نے تمام تر جوابی قوت مجتمع کر کے کہا کہ گذشتہ ایک ماہ سے ہماری گاؤں پر گولہ باری ہو رہی ہے جس سے ہمیں مالی اور جانی نقصان ہوا ہے، میں نے بات مکمل نہیں کی تھی کہ وہ درمیان میں بول پڑا کہ اچھا تم یہ بات کرنے آئے ہو، میں تو چاہتا ہوں کہ ابھی تم کو مار مار کر ادھ موا کر دوں، تم تو طالبان کو پناہ دیتے ہو اور دہشت گردوں کی سہولت کاری کرتے ہو، پاکستان سے غدار لوگ ہم مار دیتے ہیں میں ابھی آرڈر کر کے گاؤں کے بچے کچے لوگوں کو ختم کر کے رکھ دوں گا پھر میں دیکھوں کہ کون ہے جو طالبان کے ساتھ تعاون کرتا ہے۔ اس نے یہ باتیں پنجابی لہجے میں کی اور بات کرنے کے دوران منہ سے جھاگ کسی تیز فوارے کی طرح پھینک رہا تھا اس صورتحال سے ہماری خوف میں مزید اضافہ ہوا اور عاجزی و مسکینی کے عالم میں پھٹی پھٹی آنکھوں سے اس بدنما شخص کی طرف دیکھ رہے تھے۔

میں نے کہنا چاہا کہ نہ نہ نہ.....لیکن اس نے اپنے سیاہ اور موٹے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے بات نہ کرنے کا اشارہ دے کر کہا کہ شٹ آپ۔ یہ سن کر میں فوراً خاموش ہو گیا میرے پہلو میں بیٹھے ان پڑھ بابا جی جو بے چارہ انگریزی زبان سے ناواقف تھا نے میرے کان میں سرگوشی کرتے ہوئے کہا کہ بیٹا میں تو کچھ سمجھا نہیں کہ کیا بات ہوئی اس نے آخر میں شٹ آپ کہہ کر کیا مطلب؟ میں نے کہا کہ بابا جی اس نے ہمیں خاموش رہنے کا کہا، یہ سن کر بابا جی جذباتی ہو گیا اور زور زور سے کہنے لگا کہ پاکستان ہمارا ہے، آزادی پاکستان کیلئے ہم قربانیاں دی ہیں میں خود اس جنگ میں شریک رہا، اس وقت میں جوان تھا، انگریزوں کو ہم نے شکست دی ہے صرف میں اس جنگ میں اکیلا نہیں تھا بلکہ میرے دوسرے ہم عمر ساتھی بھی تھے جو کہ اب وفات پا چکے ہیں، اب صرف میں ہی زندہ ہوں، غدار پاکستان تو ہم نہیں بلکہ یہ فوج تھی کہ جس نے ۱۹۷۱ء کی جنگ میں سینکڑوں کی تعداد میں ہندوستانی فوج کے سامنے ہتھیار ڈال کر ہمیشہ کیلئے ہم کو بدنام کر کے ایک ایسا طعنہ میراث میں چھوڑتے چلے گئے کہ شرم کے مارے ہماری آنکھیں زمین سے لگ گئیں، پھر بھی غدار ہم کو ہی ٹھہرایا جاتا ہے؟۔

ہر چند میں نے بابا جی کو خاموش کرنے کی کوشش کی مگر اس نے میری ایک نہ سنی اور بولتا رہا، اگرچہ وہ سچ بول رہا تھا مگر یہ موقعہ نہیں تھا کیونکہ ایسی باتیں تو دردمند اور قدردان انسان سے کی جاتی ہے یہ لوگ تو قدردانی تو دور کی بات ہماری ہلاکت کے درپے تھے، بابا جی کی یہ ادھ سنی باتوں کے جواب میں فوجی کرنل نے صرف اتنا کہا کہ ٹھہرو میں ابھی کوئی چارہ کر کے بتا دیتا ہوں۔ میں مزید خوفزدہ ہوا کیونکہ اسکی یہ بات مجھے معنی خیز معلوم ہو رہی تھی کہ شائد یہ دھمکی دے رہا ہے اور ابھی ہمارے خلاف کوئی بھی قدم اٹھانے کو ہے، میرے پاؤں تلے زمین نکل گئی، بعد میں پتہ چلا کہ اس کرنل کا نام بشیر اور اس کا تعلق ضلع ہری پور سے تھا۔ میرا اندازہ صحیح نکلا کیونکہ کچھ زیادہ وقت نہیں گزر رہا تھا کہ پاس کھڑی ہینو گاڑی سٹارٹ ہوئی اور ریورس گیر لگا کر ہماری طرف خراماں خراماں آتی گئی، جیسا کہ فوجی کچھ اٹھا کر اس میں رکھ دینا چاہتے ہوں، گاڑی ہمارے قریب آئی اور اس دوران ایک اور شخص نمودار ہوا جس کے ہاتھ میں ہتھکڑیاں تھیں، یہ ہتھکڑیاں دیکھ ہمارے حواس اڑ گئے ابھی شک یقین میں تبدیل ہوا اس نے ہر ایک کو ہتھکڑی پہناتے ہوئے گاڑی پر سوار ہونے کا اشارہ دیا۔ اس لمحہ مجھے بابا پر بہت غصہ آیا کہ فوجی کرنل کے روبرو حقائق بیان کر کے خوامخواہ ہمیں مشکل میں ڈال دیا، اس وقت تک کم از کم مجھے یہ یقین تھا کہ بابا جی نے جو باتیں کیں فوجی یہ برا مان کر ہمیں گرفتار کر رہے ہیں، بہر تقدیر ہمارے ہاتھوں کو پیچھے کر کے ہتھکڑیوں میں باندھنے کے بعد گاڑی پر سوار ہونے کا کہا جا رہا تھا، گاڑی پر چڑھنے کیلئے تو کھلے ہاتھوں کی ضرورت ہوتی ہے، جس کے ہاتھ پیچھے باندھ دئے گئے ہو تو بھلا وہ آدمی کیسے گاڑی پر چڑھ سکتا ہے وہ بھی ٹرک جیسی گاڑی، جبکہ یہ گاڑی بہت بلند تھی اور اس پر ایسے میں سوار ہونا ناممکن تھا اس کے باوجود ہم نے اوپر چڑھنے کی کوشش کی مگر ناکام رہے، یہ دیکھ کر فوجی غرا کر کہنے لگا کہ تمہارا ارادہ سوار ہونے کا نہیں، یہ کہتے ہی اس نے ہم پر لاتوں اور گھونسوں کی بارش شروع کر دی ہمیں خوب مارا پیٹا، اگرچہ ہم نے چلا کر کہا کہ ہمارے ہاتھ باندھے ہوئے ہیں لیکن ایک بھی نہیں سنی گئی۔

اس تحقیر کے باوجود میں خود تو اتنا زیادہ پریشان نہیں تھا، لیکن میرے ساتھ بزرگ لوگ تھے ان کے ساتھ یہ سلوک دیکھ کر مجھے بہت افسوس ہوا کہ ان بے غیرتوں کو بزرگوں کا احترام تک نہیں سکھایا گیا، حالانکہ لوگ چاہے کسی بھی مذہب کا عقیدہ رکھتے ہوں بزرگوں کا احترام کرتے ہیں، لیکن یہ بات سچی ہے کہ پاکستان میں کوئی قانون نہیں بلکہ لاقانونیت ہی لاقانونیت ہے، اس فوج سے انسانیت کے احترام کی توقع رکھنا کسی عقلمند انسان کا کام نہیں کیونکہ باوثوق ذرائع سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ پاکستانی فوج میں کسی نوجوان کو اس وقت تک بھرتی نہیں کیا جاتا جب تک کہ

اس کی بے غیرتی کا امتحان نہیں لیا جائے، جب تجربے سے خوب معلوم ہو جائے کہ بے غیرتی کی انتہا پر ہے اور کسی اسلامی تنظیم سے تعلق بھی نہیں تب جا کر اس کو بھرتی کیا جاتا ہے۔

پھر ہمیں گاڑی پر اس طرح سوار کیا گیا جیسے کہ سامان کی بھری بوریاں گاڑی پر لوڈ کیا جاتا ہو، گاڑی نے حرکت کی اور آہستہ آہستہ گیٹ کے قریب ہونے لگی اس روانگی کے وقت کچھ دوسرے افراد بھی اس گاڑی میں ہمارے ساتھ سوار ہوئے جن کے پاس بندوقیں تھیں، گاڑی گیٹ سے نکل کر ناہموار اور نیم پختہ سڑک پر چل پڑی مجھے معلوم ہوا کہ ہم کو ہیڈ کوارٹر کی طرف لے جایا جا رہا ہے، یہ سمجھ کر فوراً میری رونگٹے کھڑے ہونے لگے، بدتمیزی، مار پیٹ، سیاہ دروازوں کے پیچھے سیاہ اور تنگ وتاریک کوٹھڑیوں کی تصویر میری آنکھوں میں گومنے لگیں اور بار بار دل میں بابا جی کو کوس رہا تھا کہ تم نے طیش میں آکر ہم کو مشکل میں ڈال دیا اور ان بے رحموں نے بابا جی کو نہ تو معذور سمجھا اور نہ کسی درگزر کا مظاہرہ کیا بلکہ جانوروں کی طرح ہم کو گاڑی پر لاد کر لوڈ کیا گیا۔ ناہموار سڑک پر بے رحم گاڑی چلتی رہی اور ہم کو ایک دوسرے کے ساتھ اور کبھی گاڑی کی مضبوط آہنی باڈی کے ساتھ ٹکراتے رہے کیونکہ ہمارے ہاتھ بندھے ہوئے تھے اور اپنے آپ کو گاڑی کی جمپ کے وقت قابو میں نہیں رکھ سکتے تھے۔ اوپر سے چوکیدار فوجی دھمکیاں بھی دیتا رہا کہ خبردار اگر کسی نے بھاگنے کے لئے کوئی حرکت کی تو مجھے فوراً گولی ماردینے کا حکم ہے۔

بابا جی کی حالت پر مجھے بہت ترس آرہا تھا کہ وہ ضعیف العمر تھا اور اپنے آپ کو ہر گز کنٹرول نہیں کر پا رہا تھا اور ہچکولے کھاتا ہوا بڑبڑاتا رہا جسے گاڑی کی شور کی وجہ سے میں نہیں سن پا رہا تھا، ہیڈ کوارٹر تک پہنچنے کا راستہ دو گھنٹوں میں طے ہو گیا اور پہنچ کر ہمیں گاڑی سے اتار دیا گیا اسی وقت ہماری آنکھوں پر پٹیاں باندھ دی گئیں اور دس بارہ افراد پر مشتمل یہ چھوٹا سا قافلہ نابیناؤں کی طرح کسی نامعلوم منزل کی طرف روانہ کر دیا گیا اُس جگہ کی اونچ نیچ معلوم نہ تھی اس لئے احتیاط سے جانا پڑ رہا تھا اگر چہ ایک آدمی جسے میں نہیں دیکھ پا رہا تھا میرے کندھوں پر ہاتھ رکھ کر مجھے آگے کی طرف دھکیل تا ہوا، گھسیٹتا ہوا لے جا رہا تھا، میں کچھ پریشان ضرور تھا مگر دہشت زدہ اسلئے نہیں تھا کہ میرا یقین تھا کہ بابا جی نے جو باتیں فوجی کیمپ میں کی تھیں اسی کے مقدار میں تھوڑا بہت سزا بھگتنے کے بعد ہمیں رہا کیا جائے گا مگر مجھے کیا معلوم تھا کہ آسمان سے گرا، کھجور میں اٹکا۔

جب ہم کسی نامعلوم جگہ پر پہنچے تو ہماری آنکھوں سے پٹیاں اتار دی گئیں، میں نے تیزی سے آس پاس کے ماحول پر نظر ڈالی تو وہ ایک قلعہ نما بلند و بالا دیواروں کے اندر ایک تنگ جگہ تھی جس میں کئی چھوٹے چھوٹے کمرے تھے، ان کمروں میں سے ایک کمرہ ہمارے لئے منتخب کیا گیا اور ہم کو اس کمرے میں ڈال دیا گیا، یہ ایک کمرہ نما قفس تھا جس کی لمبائی تین میٹر اور چوڑائی دو میٹر تھی، فرش ٹوٹی ہوئی تھی اور اس میں جا بجا بڑے کھڈے نظر آرہے تھے ایک جانب کھڑکی تھی جس میں شیشہ نہیں لگوایا گیا تھا البتہ لوہے کی موٹی سلاخیں اس میں ضرورت سے زیادہ تعداد میں نصب کی گئی تھیں، شائد کسی زمانے میں بجلی کا انتظام تھا لیکن ابھی نہیں کیونکہ بجلی کی لائنوں کے صرف نشانات باقی تھے، ہم نے ابھی پوری طرح ماحول کا جائزہ بھی نہیں لیا تھا کہ پھر کالے رنگ کا ایک فوجی ہمارے اس کمرہ نما قفس میں آدھمکا، بدتمیزی تو نہیں کی البتہ انداز سے ایک گھٹیا انسان معلوم ہو رہا تھا اور تفصیل سے ہمارے ناموں کی فہرست لکھ کر چلا گیا، شائد یہ بیرک ماسٹر تھا۔

چند لمحہ گزرنے کے بعد پھر دوبارہ وہی کالا نمودار ہو گیا اس مرتبہ کچھ زیادہ پھرتی دکھا رہا تھا، ہم سب میں سے مجھے منتخب کر کے اٹھ کھڑے ہونے کا اشارہ کیا، پہلے میرے دونوں ہاتھوں میں پلاسٹک سے تیار شدہ سخت ار مضبوط ہتھکڑی ڈال دی اور کوٹ کے جیب سے ایک سیاہ کپڑہ نکال کر میری آنکھوں پر کس دیا، میرے ساتھیوں نے مجھے چھڑانے کی غرض سے مزاحمت شروع کر دی، اس پر فوجی نے سخت برہمی کا اظہار کیا اور اپنی بندوق کی برسٹ مار کر سب کو قتل کرنے کی دھمکی دی وہ سب بے چارے خاموش ہو گئے اور میں نے بھی ان کو دلاسہ دیا کہ صبر سے کام لو مجھے یقین ہے کہ ہم کو باعزت طور پر رہا کیا جائے گا اس پر میرے ساتھیوں کے اندر اعتماد پیدا ہو گیا، کچھ فاصلہ طے کرنے کے بعد اس نے مجھے ایک جگہ زمین پر بیٹھا کر چلا گیا مجھے لگ رہا تھا کہ میں یہاں اکیلا ہوں کیونکہ میرے قریب کسی چیز کی آہٹ نہیں تھی، مجھے بہت تشویش لاحق ہوئی اور طرح طرح کے خیالات نے ذہن کو مشغول کیا ہوا تھا، میں کسی نئی مصیبت کا انتظار کر رہا تھا اور آنے والے لمحوں کے بارے میں نہیں جانتا تھا کہ اب کیا ہونے والا ہے اس وجہ سے میں کسی قسم کے فیصلہ کرنے کے قابل ہی نہیں تھا کہ اچانک چند افراد کے بولنے کی آوازوں سے میں چونک اٹھا کہ وہ آپس میں کچھ سہولت کار جیسے باتیں کر رہے تھے، لیکن میں پوری طرح نہیں سمجھا کہ سہولت کار سے کیا مراد ہے وہ لوگ بہت قریب آئے اور میری آنکھوں پر سے پٹی ہٹا دی گئی اب میں پوری طرح بینا تھا اور بڑی تیزی سے سامنے تین افراد کا جائزہ لے رہا تھا جو کہ سادہ لباس میں ملبوس تھے، ان تینوں میں سے ایک شخص کوئی اہم معلوم ہو رہا تھا کیونکہ باقی دو افراد اس کو جی سر، جی سر کہہ رہے تھے جسے سر کہہ کر مخاطب کیا جاتا تھا وہ کرسی پر بیٹھ گیا اور باقی دو کھڑے رہے اس کرسی کیساتھ لکڑی کا ایک ادھ ٹوٹا ہوا میز تھا جس پر تشدد کرنے کے آلات سجا کر رکھ دئے گئے تھے۔

جاری ہے۔

# طارق بن زیاد رحمہ اللہ کا اپنی فوج سے ایمان افروز خطاب

جب طارق دشمن کے قریب پہنچے تو انہوں نے اپنی فوج کے سامنے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کرتے ہوئے مسلمانوں کو جہاد اور شہادت کی ترغیب دلائی اور کہا:

''اے لوگو! اب راہِ فرار کہاں ہے؟ سمندر تمہارے پیچھے اور دشمن تمہارے آگے۔ اللہ کی قسم! تمہارے لئے صدق وصبر کے سوا کوئی چارہ نہیں ۔ جان لو! تم اس جزیرہ نما میں اس قدر بے وقعت ہو کہ کم ظرف لوگوں کے دسترخوان پر یتیم بھی اتنے بے وقعت نہیں ہوتے۔ تمہارا دشمن اپنے لشکر، اسلحے اور وافر خوراک کے ساتھ تمہارے مقابلے میں نکلا ہے۔ ادھر تمہارے پاس کچھ نہیں سوائے اپنی تلواروں کے۔ یہاں اگر تمہارے اجنبیت کے دن لمبے ہو گئے تو تمہارے لئے خوراک بس وہی ہے جو تم اپنے دشمن کے ہاتھوں سے چھین لو۔ اگر تم یہاں کوئی معرکہ نہ مار سکے تو تمہاری ہوا اُکھڑ جائے گی اور تمہاری جرأت کے بجائے تمہارے دلوں پر دشمن کا رعب بیٹھ جائے گا۔ اس سرکش قوم کی کامیابی کے نتیجے میں تمہیں جس ذلت ورسوائی سے دوچار ہونا پڑے گا اس سے اپنے آپ کو بچاؤ۔ دشمن نے اپنے قلعہ بند شہر تمہارے سامنے ڈال دیئے ہیں ۔ اگر تم جان کی بازی لگانے کو تیار ہو جاؤ تو تم اس موقع سے فائدہ اٹھا سکتے ہو۔ میں تمہیں ایسے کسی خطرے میں نہیں ڈال رہا جس میں کودنے سے خود گریز کروں ......اس جزیرہ نما میں اللہ کا کلمہ بلند کرنے اور اس کے دین کو فروغ دینے پر اللہ کی طرف سے ثواب تمہارے لئے مقدر ہو چکا ہے۔ یہاں کے غنائم خلیفہ اور مسلمانوں کے علاوہ خاص تمہارے لئے ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ نے کامیابی تمہارے قسمت میں لکھ دی ہے، اس پر دونوں جہانوں میں تمہارا ذکر ہوگا۔ یاد رکھو! میں تمہیں جس چیز کی دعوت دیتا ہوں اس پر خود لبیک کہہ رہا ہوں۔ میں میدان جنگ میں اس قوم کے سرکش راڈرک پر خود حملہ آور ہوں گا اور ان شاء اللہ تعالیٰ اسے قتل کر ڈالوں گا۔ تم سب میرے ساتھ ہی حملہ کر دینا۔ اگر اس کی ہلاکت کے بعد میں مارا جاؤں تو تمہیں کسی اور ذی فہم قائد کی ضرورت نہیں رہے گی اور اگر میں اس تک پہنچنے سے پہلے مارا جاؤں تو میرے عزم کی پیروی کرتے ہوئے جنگ جاری رکھنا اور سب مل کر اس پر ہلّہ بول دینا۔ اس کے قتل کے بعد جزیرہ نما کی فتح کا کام پایہ تکمیل کو پہنچانا۔ راڈرک کے بعد اس کی قوم مطیع ہو جائے گی۔''

(وفیات الأعیان: 5\321،322)

کفر اور اسلام کے مابین جاری صلیبی جنگ کے نوے (۹۰) فیصد حصہ ”میڈیا وار“ میں صلیب سے بر سر پیکار ادارہ احیائے خلافت (عربی، اردو، پشتو اور انگریزی میں)
دنیا کی جہادی تحریکوں تنظیموں کی بلا تفریق خدمت کرتا ہے۔
پوری دنیا کے جہادی قائدین کے انٹرویوز اور بیانات آپ تک پہنچاتا ہے۔
کفر کے جھوٹے میڈیا کو سچی خبروں کے ذریعے جھٹلاتا ہے۔
کفر کے نشریاتی طوفان میں چھپے دنیا بھر کے مجاہدین کے عملیات کی سچی خبروں کی آپ تک رسائی کرتی ہے۔
جہاد اور مجاہدین فی سبیل اللہ شرعی مسائل، فضائل اصول اور ہدایات آپ تک پہنچاتا ہے
مسلکی اختلافات سے بالاتر تمام شرعی مسائل سے آپ کو باخبر رکھتا ہے۔
علماء کرام اور مذہبی سکالروں کے تحریری اور تقریری بیانات و مضامین آپ تک پہنچاتا ہے۔
حالات حاضرہ پر دقیق نظر اور تجزیوں سے عالم کفر کے مقاصد اور مظالم آپ پر آشکارا کرتا ہے۔
شہداء اور غازیوں کی تصاویر، ویڈیوز اور سوانح عمری آپ تک پہچاتا ہے۔
مجاہدین عالم اسلام کو بدنام کرنے کے عالم کفر کی سازش اور ایجنڈے کو ناکام بناتا ہے۔

# آیئے!

احیائے خلافت مجلہ، احیائے خلافت ویب سائٹ، احیائے خلافت ایف ایم سنٹر
احیائے خلافت سٹوڈیو اور احیائے خلافت لائبریری کیلئے خبریں اور مضامین ارسال کیجئے
نادر تصاویر اور ویڈیوز بھیجئے ، مفید مشورے دیجئے ، سامان مہیا کیجئے ، مالی تعاون کیجئے
ماہرین آکر خدمت کیجئے، مقامی بیورو رپورٹر بنئے، رپورٹنگ کیجئے، ادارہ کی نشریات پھیلائے
اور ہمارے بیورو رپورٹروں سے رابطہ کر کے عالم کفر کے میڈیا کی خطرناک جنگ کے مقابلے میں حصہ لے کر اسلام اور مسلمانوں کا ساتھ دیجئے ۔

منجانب: ادارہ احیائے خلافت برائے نشر و اشاعت (جماعت الاحرار)

---

برائے رابطہ / fb / Ihyaekhilafat Magazine Ihyaekhilafat@gmail.com